یہ ستارے یہ کہکشاں یہ فلک رہبرِ راہِ زندگانی ہیں!

AUGUST 2017




آفاقی معلومات کا علمبردار

ماہنامہ روحانی

# آئینہ قسمت

لاہور

تیسری عالمگیر جنگ کا کردار؟



برج اسد

اسلامی علم نجوم

کالا جادو

انعام

زائچہ پاکستان میں شمسی و قمری گرہن









پاکستان میں نئی لیڈر شپ کی دوڑ

مشتری

تسدیس

شمس مریخ

ASTROLOGY FOR ALL

بیاد حضرت میراں حسین زنجانی رحمۃ اللہ علیہ پیر بھائی حضرت داتا گنج بخش علی ہجویری رحمۃ اللہ علیہ لاہور

A.B.C سے باقاعدہ منظور شدہ اشاعت

ماہنامہ روحانی آئینہ قسمت ® لاہور

جلد نمبر 70 | August 2017 | شمارہ نمبر 5

بانی ادارہ مہتمم اعظم الحاج سید ناظر حسین شاہ زنجانی قدس سرہ العزیز

جانشین خاندان زنجانیہ عالیہ
شہزادہ سیّد مصوّر علی شاہ زنجانی
شہزادہ سیّد محمد علی شاہ زنجانی
شہزادہ سیّد محسن علی شاہ زنجانی

بیرون ممالک سالانہ چندہ
مڈل ایسٹ 7000 روپے
انڈیا، ایران، سری لنکا 7000 روپے
یورپ، فار ایسٹ 8000 روپے
امریکہ، کینیڈا، آسٹریلیا 9000 روپے

قیمت 70 روپے
سالانہ چندہ 750 روپے
لائف ممبرشپ 9000 روپے
لائف ممبرشپ 1000 ڈالر For 12 Years



چیف ایڈیٹر — شہزادہ سید انتظار حسین شاہ زنجانی

گروپ ایڈیٹر — شہزادہ سید محمد علی زنجانی
آئینہ قسمت | زنجانی جنتری | بدھ جنتری | البیرونی تقویم

ایڈیٹر — شہزادہ سیّد مصوّر علی شاہ زنجانی

سب ایڈیٹر — شہزادہ حافظ سید محسن علی زنجانی

مجلسِ مشاورت
مخدوم سید چن پیر قادری | مخدوم سید طاہر سجاد زنجانی
چوہدری واجد علی خان | کرنل (ر) سید اکبر علی شاہ | میجر (ر) خالد اسمٰعیل قاضی
ڈاکٹر اجمل نیازی | شجاعت ہاشمی (ڈرامہ آرٹسٹ) | پروفیسر توفیق بٹ
افتخار احمد | علامہ صمصام الدین | محمد سلیم نقشبندی

مشیر قانونی
طالب علی غضنفر ایڈووکیٹ
محمد عامر چوہان ایڈووکیٹ

کمپوزنگ لے آؤٹ — ارشد علی
سرکولیشن مینیجر — حامد بشیر




کاشانہ زنجانی 125۔ڈی، گلبرگ 2
54660
بلمقابل یونین کونسل حضرت میراں حسین زنجانی روڈ، نزد مین مارکیٹ لاہور
Ph: 042-35752277 - 35872277
Mobile: 0300-9483758

کاشانہ زنجانی راولپنڈی
A-19، جی ٹی روڈ (جہلم روڈ)، بالمقابل گالف کلب / آرمی ہاؤس، عقب پی ایس او پٹرول پمپ
PH: 051-8732742
051-8732764

کاشانہ زنجانی
نزد انصار برنی ٹرسٹ و ہمدرد دواخانہ
آرام باغ روڈ، کراچی-74200
Ph: 021-32217544



سید انتظار حسین زنجانی ایڈیٹر/ پبلشر نے حیدری پریس ریلوے روڈ لاہور سے چھپوا کر کاشانہ زنجانی D-125 گلبرگ 2 لاہور سے شائع کیا

# حمد

ذکر کرتی رہے زباں تیرا
لب پہ ہر دم رہے بیاں تیرا

گرچہ تیرا نشان کوئی نہیں
ہے مگر ہر جگہ نشاں تیرا

تیری قدرت سے کچھ نہیں باہر
ہے مکاں تیرا، لا مکاں تیرا

رہنما تو ہی ہر سفر میں ہے
منزلیں تیری، کارواں تیرا

میری معراج ہے فقط اس میں
ہو جبیں میری، آستاں تیرا

تیری جانب سے خیر و شر کا وجود
ہر یقیں تیرا، ہر گماں تیرا

اشرف نقوی

# نعت

مظہر جھریاں

زباں پر نام احمدؐ آ رہا ہے
کوئی صلِ علیٰ پڑھو آ رہا ہے
گناہوں سے میرا دامن بھرا ہے
میرا دل آپ ہی شرما رہا ہے
انہی کے نقشِ پا ہیں ہر قدم پر
انھیں کا نام لب پر آ رہا ہے
نہیں ہو جیسے کوئی میرا وارث
ہمیں آنکھیں ہر ایک دکھلا رہا ہے
چلو آؤ چلیں سوئے مدینہ
مرا ہادیؐ مجھے بلوا رہا ہے
مدینے کا تصور جب سے آیا
کوئی نعت نبی لکھوا رہا ہے
شفاعت وہ کریں گے تیری مظہرؔ
مرا دل مجھ کو یہ سمجھا رہا ہے




# منقبت

مظہر جھریاں

کھلے ہیں پھول اور چٹکی کلی ہے
نبی کی گود میں ان کا وصی ہے
علی کا تذکرہ ہے ہر زباں پر
ہوا بھی آج اِٹھلا کر چلی ہے
پڑھو صلے علیٰ مل کر عزیزو
حرم میں آج میلاد علی ہے
ولائت جس کو کعبے سے ملی ہے
کہا حق نے یہی میرا ولی ہے
ولادت کے لیے مخصوص کب تھا
شرف یہ دیکھ کر دنیا جلی ہے
خزاں کا دور چھٹنے کو ہے مظہر
نسیم صبح یہ کہہ کر چلی ہے

اگست 2017ء

# عالمی وسیاسی پیشگوئیاں اگست 2017ء

زائچہ فل مون — بحساب ویدک — 59 حمل 21
7 اگست 2017ء اسلام آباد 23 بجکر 10 منٹ

زہرہ 14.10، کیتو 0.4، شمس 21.19، مریخ 17.37، قمر 21.19، راہو 0.4، عطارد 16.21، مشتری 23.51، زحل 27.19

زائچہ نیومون — بحساب ویدک — 52 عقرب 4
23 جولائی 2017ء اسلام آباد 14 بجکر 45 منٹ

زحل 27.55، مشتری 21.48، کیتو 0.11، راہو 0.11، عطارد 2.49، زہرہ 26.29، قمر 6.38، شمس 6.38، مریخ

**یوم آزادی پاکستان تبدیلی روح جمہوریت 22 کروڑ پاکستانیوں کے روشن سفر کا آغاز 7 اگست چاند گرہن، 21 اگست سورج گرہن، عدلیہ میں جاری احتساب کا عمل اپنی منتہٰی تک پہنچنے عدلیہ کی زد میں مزید کرپٹ سیاست داں کے احتساب کا نئے سلسلہ کی ابتداء کا آغاز ہوگا**

**زائچہ نیومون:**۔ آسمانی کونسل پر طالع برج عقرب کا یہ دلچسپ پراسرار وعجیب وغریب زائچہ نیومون قران شمس وقمر نویں عدلیہ ومذہبی امور کے گھر ہونے قمر اتفاقاً زائچہ میں اپنے گھر کا حاکم ہمراہ شمس اور مریخ ہے۔ قمر یہاں عدلیہ شمس یہاں حکمران صدر، وزیراعظم اور مریخ یہاں اسٹیبلشمنٹ کی نمائندگی کررہا ہے۔ قمر کا یہاں طلوع نحس سیارگان کے ہمراہ ہونے سے عدلیہ کیلئے مشکل سخت فیصلے حکمرانوں کے لئے آزمائش احتساب کا اشارہ اور نہایت خرابیوں کا باعث بنے ملک میں حکمران پارٹی کے خلاف سیاسی مذہبی ووکلاء تعلیمی حلقوں کی جانب سے احتجاج جلسے جلوس، ہنگامے، فسادات کرفیو ہڑتالوں آتشزدگی اور نہایت برے واقعات رونما ہونے کے خدشات پائے جاتے ہیں۔ ادھر تیسرے چوتھے کے حاکم زحل کی نشست بھی پہلے گھر نیک فال نہیں۔ چوتھے اپوزیشن کے گھر کیتو نے اسکی نحوست میں اور اضافہ کردیا ہے۔ زحل تیسرے ساتویں اور دسویں گھر کو مکمل ناظر سے اپوزیشن اور عوام میں شدید رنج وغم بے اطمینانی بے چینی رہے۔ کاروبار اور ٹریڈ میں نقصان، سٹاک شیئر میں مندا زبردست اُتار چڑھاؤ اندرون ملک ہسپتالوں میں مریضوں کا بوجھ بڑھے ڈالر کے مقابلے میں روپیہ کی قدر مزید کم ہونے سے مہنگائی بڑھے۔

**زائچہ فل مون:**۔ مستقل فطرتی بروج، برج حمل کا زائچہ اپنے اندر جلد تیزی سے بدلتے ہوئے حالات کی نشاندہی کرتا ہے۔ پاکستان کی تاریخ اگست کے حوالے سے ہمیشہ اہم رہی ستاروں کی نشست ملک میں جاری سیاسی تنازعات نیا رخ اختیار کریں۔ اہم شخصیت اسکینڈل کی زد میں رہتے ہوئے مزید بدنامی اور رسوائی تنزلی کے خدشات نویں عدلیہ کا حاکم چھٹے نحس گھر عدلیہ کے اہم فیصلے آنے سے عدلیہ کے افراد کو بھی زبردست تنقید کا نشانہ بنایا جائے۔ دسویں سربراہ مملکت گیارہویں پارلیمنٹ کا مالک زحل آٹھویں نحس گھر ہونے سے ممبران پارلیمنٹ، وزیراعظم کی حمایت میں تقسیم ہوں۔ نتیجہ پارلیمنٹ کا وجود بھی خطرے میں دکھائی دیتا ہے۔ وزیراعظم پارلیمنٹ کی تحلیل کے لئے صدر مملکت کو سمری بھیج سکتے ہیں۔ سیاست کے بدلتے رنگ میڈیا عوام کی حیرانی، بے چینی، پریشانی کی بریکنگ نیوز جاری رکھے۔

**قمر در عقرب** اس نحس وقت کی ابتداء 26 اگست 13 بجکر 52 منٹ، خاتمہ 29 اگست 00 بجکر 47 منٹ تک رہے گی۔ اس دوران آئمہ معصومینؑ کے نزدیک کوئی بھی نیا کام شادی بیاہ نئے کام کا آغاز کرنا بے برکتی کا باعث بنتا ہے۔







# پاکستان اللہ کا راز

## سیاست کے بدلتے انداز جولائی، اگست، ستمبر

تحقیق و ترتیب: سیّد مسرور علی زنجانی



الحمدللہ ہر سال 14 اگست کو پاکستان کی یوم آزادی بڑی دھوم دھام سے منائی جاتی ہے۔ بلکہ پورا اگست کا مہینہ ہی پاکستانی پرنٹ و الیکٹرانک میڈیا پر جشن کا سماں رہتا ہے۔ یہ بات بھی سبھی پاکستانی جانتے ہیں کہ پاکستان 27 رمضان المبارک لیلۃ القدر کی شب بنا تھا۔ U.N.O. کے 219 ممبر ممالک میں کوئی ملک بھی ایسا نہیں جس کا یوم آزادی اس کے مقدس دن پر آئے۔ کچھ قارئین اس بات سے واقف ہیں کہ پاکستان دراصل 15 اگست 1947ء کو بنا تھا۔ یہی دن بھارت کی یوم آزادی کا بھی ہے اس دن دو ممالک عالمی نقشہ پر اُبھرے۔ 1948ء میں پاکستان کا یوم آزادی 15 اگست 1948ء کو ہی منایا گیا۔ جولائی 1949ء میں قائداعظم محمد علی جناحؒ کو ایک سمری پیش کی گئی جس پر انہوں نے 10 جولائی 1949ء کو دستخط کر کے پاکستان کا یوم آزادی 15 سے 14 اگست کر دیا گیا۔ نئی نسل اس بات سے لاعلم ہے۔ 14 اگست تاریخ تبدیل کرنے کے لئے تین وجوہات سمجھ میں آتی ہیں۔ ایک وجہ تو یہ ہو سکتی ہے۔ ہندوستان کی تقسیم دو قومی نظریہ پر ہوئی اس سبب قائداعظمؒ نے ان سے الگ تاریخ مقرر کی دوسری اسلامی وجہ یہ ہو سکتی ہے کہ تمام عالم اسلام میں اسلامی کیلنڈر رائج ہے۔ اور فل مون کی تاریخ 14 ہی ہوتی ہے۔ یہ عروج قمری ماہ زائد النور کا دن ہوتا ہے اور چاند کا پورا نور پاک دھرتی کو اپنی کرنوں سے منور کر رہا ہوتا ہے۔ تیسری وجہ یہ ہو سکتی ہے کہ قائداعظمؒ فیملی اثناء عشری چہاردہ معصومینؑ سے عقیدت رکھنے کی نسبت سے اسلامی جمہوریہ پاکستان کی یوم آزادی آپ نے 14 اگست کر دی۔ واللہ اعلم بالصواب بحرحال جو بھی وجہ ہو پاکستان کا یوم آزادی انشاء اللہ العزیز 14 اگست 2017ء کو دھوم دھام سے منایا جائے گا۔ عالمی سازش 1971ء کی جنگ میں مشرقی پاکستان، مغربی پاکستان سے الگ کر دیا گیا۔ مغربی پاکستان کا اب نام پاکستان رہ گیا ہے۔ قرآنی زبان میں یہود و نصارا مسلمانوں کے کھلے دشمن اور اب یہود کی طرح ہندو گائے ماتا کی پوجا کرنے والی قوم نے بھی عالم اسلام اور خصوصاً پاکستان کے مزید ٹکڑے کرنے کے لئے اتحاد کر لیا ہے۔ امریکہ اسرائیل اور بھارت جان لیں کہ 27 رمضان لیلۃ القدر کو بننے والا ملک پاکستان اللہ کا ایک راز ہے۔ پاکستان بھر کے منجمین یوں تو پاکستان کے ایک درجن سے زیادہ یونانی اور ویدک (ہندی) زائچے بناتے ہیں۔ مگران میں پاکستان کے تین زائچے زیادہ معارف ہیں۔ (1) 14 اگست 1947ء صفر بجکر ایک منٹ کراچی (2) 15 اگست 1947ء صفر بجکر ایک منٹ کراچی (3) 20 اگست 1971ء اسلام آباد 14 بجکر 58 منٹ۔ مغربی پاکستان سے صرف پاکستان کا نیا زائچہ۔

پاکستان کے پہلے دونوں زائچہ میں طالع برج حمل کا حاکم ستارہ مریخ ہے۔ یہ ستارہ عسکری اور منگل کے دن سے منسوب ہے۔ لہٰذا ان دونوں زائچوں کو دیکھ کر با آسانی کہا جا سکتا ہے۔ کہ یہ زائچہ جمہوری نہیں بلکہ عسکری زائچے ہیں۔ علم نجوم سے معمولی دلچسپی رکھنے والے جانتے ہیں کہ ستارہ زحل آسانی کو نسل پر بارہ بروج میں سرکل 30 سال میں مکمل کرتا ہے۔ جب کس کے بھی زائچہ میں 30,30 سال کے دو چکر ہو جاتے ہیں تو وہ شخص ریٹائرڈ ہو جاتا ہے۔ اسی سبب پاکستان کے پہلے ساٹھ سال میں فوج نے مارشل لاء اور ایک بھٹو صاحب نے سول مارشل لاء لگایا یوں سبھی یہ مارشل لاء لگانے کا دن منگل تھا۔ پہلے ساٹھ سال میں 35 سال فوج پاکستان پر حکمران رہی۔ اب اگلے ساٹھ سالہ دور کا آغاز ہو چکا ہے۔ مارشل لاء کے بعد اگلے 60 سال اب عدلیہ آئین کی بالادستی

کا دور کہا جا سکتا ہے اس میں پہلا جوڈیشل مارشل لاء 19 جون 2012ء بروز منگل لگا وزیراعظم سید یوسف رضا گیلانی کو ہٹایا گیا جبکہ اب اس وقت کے وزیراعظم نواز شریف اور انکی فیملی کو جوڈیشل مارشل لاء کا سامنا ہے۔ 10 جولائی J.I.T. کی رپورٹ پریس میڈیا کا ہنگامہ انہیں نااہلی کی طرف لے جا رہا ہے۔ فی الحال وزیراعظم نواز شریف اور انکی کابینہ کے بیشتر ارکان نے اس کا ڈٹ کر مقابلہ کرنے کا عندیہ دیا ہے۔ دیکھتے ہیں کہ آگے کیا ہوتا ہے۔ اس کے لئے ہم اپنے فن علم نجوم سے راہنمائی لیتے ہیں۔ جولائی 2017ء کے آئینہ قسمت صفحہ نمبر 6 پر پیش گوئی کی گئی تھی کہ وزیراعظم نواز شریف زائچہ حلف وزیراعظم 5 جون 2013ء شام 5 بجکر 44 منٹ اسلام آباد کی رو سے ابتدائی ایام وزیراعظم سے لیکر اب تک مسلسل سیاسی ناہمواری اور پریشانیوں کے ساتھ ساتھ خرابی صحت کا بھی شکار چلے آ رہے ہیں۔ بحیثیت منجم ہمارے نزدیک انکے لیلائے اقتدار کو خطرات بدستور جولائی اگست ستمبر تک مسلسل شدت سے رہیں گے انہوں نے قانونی دفاعی جنگ بھی شروع کی تو ستمبر ان کے لئے ستمگر ثابت ہوگا۔ پاکستان کی 70 سالہ تاریخ گواہ ہے کہ اس ملک میں جو بھی اہم فیصلے ہوتے ہیں۔ وہ جولائی، اگست، ستمبر، اکتوبر کے مہینوں میں ہوتے ہیں۔ تمام سیاسی پارٹیاں ملکر وزیراعظم کو مشورہ دے رہے ہیں کہ وہ فوری استعفیٰ دے دیں استعفیٰ دینا وزیراعظم کیلئے شائد اپنے آپکو مجرم تصور کرانے کے مترادف ہے حالانکہ وہ اس سبب اپنے کسی فیملی ممبر کو وزیراعظم بنا سکتے ہیں۔

علم نجوم کے طلبہ و اساتذہ اس بات سے آگاہ ہیں کہ آسمانی کونسل پر بننے والے گرہن اپنے اندر بد اثرات رکھتے ہیں۔ اسی سبب شریعت میں نماز کسوف (سورج) نماز خسوف (چاند) کی ادائیگی اور صدقات کا حکم دیا ہے ماضی کے تجربات سے اندازہ ہوتا ہے کہ کسی اہم کام کی انجام دہی دو گرہنوں کے مابین آ جائے خواہ وہ حج بیت اللہ ہی کیوں نہ ہو۔ حجاج اکرام حادثات سے نقصان اُٹھاتے ہیں۔ اس مرتبہ وطن عزیز پاکستان کی سالگرہ 14 اگست 2017ء دو گرہنوں کے مابین آ رہی ہے۔ نئے زائچہ پاکستان کے تحت 7 اگست کو چاند گرہن نویں گھر لگے۔ یہ گھر ملکی قوانین عدلیہ اور مذہبی امور سے منسوب ہے۔ اندیشہ ہے کہ حالیہ عدالتی فیصلے خصوصاً پاناما لیک اور دیگر کرپشن کے کیسز کو سیاسی لوگ متنازعہ بنانے کی کوششیں کریں سیاسی جھگڑے اور تنازعے عروج پر آ جائیں۔

نویں قمر فطری زائچہ کے دسویں برج جدی کے 24 درجہ پر لگنے والا یہ گرہن سربراہ مملکت کے خلاف عوام میں نفرت و بغاوت کے جذبات ابھرنے میں سرکاری پارٹی یا حکومت کے خلاف بڑے پیمانے پر عوامی محاذ یا ہڑتالیں ہنگامے بلوے فسادات تشدد سے جانی مالی نقصانات کا خدشہ بعید از قیاس نہیں ہے۔ ایسے میں سوشل میڈیا پر آئین کے معطل ہونے اور مارشل لاء لگائے جانے کی خبریں بھی گردش کریں۔

21 / 22 اگست کی درمیانی شب زائچہ پاکستان کے چوتھے سورج گرہن لگے گا۔ سیاسی نجوم میں چوتھا گھر نہایت اہم تصور کیا جاتا ہے۔ جو ملک کی ارض اور اس سے متعلق زراعت معدنیات زلزلے بھونچال کے علاوہ حکومت کی اپوزیشن پارٹیوں کا گھر ہے۔ فطرتی زائچہ برج اسد کے 5 درجے پر سورج گرہن جبکہ برج اسد کا یہ اپنا فطرتی گھر ہے۔ یہ حکمران کی اچانک تبدیلی یا سیاسی کمزوری غیر مستقل مزاج فیصلے علالت ہارٹ اٹیک جیسے خدشات بھی دیتا ہے۔ کسی نامور اور اہم شخصیت کی موت بھی واقع ہو سکتی ہے۔ تفریحات اور کھیلوں اور کھلاڑیوں میں بے چینی و اضطراب رہے۔ فلم آرٹ اور ڈراموں سے تعلق افراد بھی اپنے مسائل کے حل کے لئے پریشان و کوشاں رہیں۔

## یکم دسمبر 2024ء سے پاکستان کا 19 سالہ ترقی کا دور شروع ہوگا

زنجانی جنتری 2017ء کے ٹائٹل پیج پر ہم نے 22 کروڑ آنکھوں کا روشن سفر تبدیلی روح جمہوریت کا سال 2017ء قرار دیا تھا۔ اگست پاکستان کی سالگرہ کے مہینے کے ساتھ کرپشن سے پاک تبدیلی روح جمہوریت کے لئے نیا سیاسی نقشہ بدلتے ہوئے سیاست میں نئے چہرے ابھریں۔ ماضی کی مختصر تاریخ کچھ یوں ہے۔

نیا سال 2017ء کا مفرد عدد 1 ہے، عدد 1 کو نئے آغاز یا کسی نئے کام کی ابتدا کا عدد کہا جاتا ہے، ایسے سالوں میں عموماً عام لوگوں کی زندگی میں بھی اور ملکوں کے حالات میں بھی کوئی نئی روایت یا کوئی نئی بنیاد ڈالی جاتی ہے، اگر ہم

ماضی پر نظر ڈالیں تو اس سے پہلے ایک نمبر کے زیر اثر سال 2008ء تھا جس میں الیکشن ہوئے، ایک نیا جمہوری سیٹ اپ تیار ہوا اور دس سال سے جاری ڈکٹیٹر شپ کا خاتمہ ہوا، تھوڑا اور پیچھے چلے جائیں تو 1999ء بھی 1 نمبر کا سال ہے، اس سال ایک جمہوری حکومت کا خاتمہ ہوا اور ملک میں ڈکٹیٹر شپ کا آغاز ہوا، اس سے پہلے 1990ء کو اگرچہ ایک جمہوری دور کہا جاتا ہے لیکن اسٹیبلشمنٹ کی گرفت بہت مضبوط تھی لہٰذا محترمہ شہید کی جمہوری حکومت 6 اگست 1990ء کو ختم کردی گئی اور نئے الیکشن کے نتیجے میں پہلی بار جناب نواز شریف وزیراعظم بنے، مزید پیچھے چلے جائیں تو 1981ء ایسا سال ہے جس میں ہم پوری طرح امریکن کیمپ میں شامل ہوکر افغان جنگ میں بھرپور طریقے سے شریک ہوئے، مزید عدد 1 کے اثرات کا مشاہدہ 1972ء میں ہوگا، جب ذوالفقار علی بھٹو نے پاکستان دولخت ہونے کے بعد ایک سویلین چیف مارشل لاء ایڈمنسٹریٹر اور صدر کی حیثیت سے حکومت کا آغاز کیا۔

**عزیزان من!:** عدد ایک کے زیر اثر سال کے لیے یہ تاریخی ثبوت و شواہد ظاہر کرتے ہیں کہ یہ سال کوئی بڑی تبدیلی اور کوئی نیا آغاز لاتا ہے، یہ تبدیلی یا آغاز مثبت ہوگا یا منفی اس کے بارے میں کچھ کہنا خاصا مشکل کام ہے، اعداد کی پراسرار قوتوں کو سمجھنے کے لیے ضروری ہے کہ مرکب اعداد پر غور کیا جائے جن سے مفرد عدد حاصل ہورہا ہو، 2017ء کا مجموعہ 10 ہے، مرکب 10 کا عدد قسمت کا نیا موڑ یا قسمت کا چکر ظاہر کرتا ہے جو منفی بھی ہوسکتا ہے اور مثبت بھی، عام طور پر مثبت نتائج کے لیے صورت حال کو مثبت ہونا چاہیے اور منفی نتائج اُس وقت سامنے آتے ہیں جب صورت حال پہلے ہی مکمل طور پر منفی ہو، اپنے ملکی حالات کی مثبت یا منفی صورت حال سے ہر شخص واقف ہے۔

## نیا زائچہء پاکستان

اب تک روایت گذشتہ سالوں سے رہی ہے کہ نئے سال کا زائچہ زیر بحث رہا ہے، اس بار روایت کے خلاف پاکستان کا نیا زائچہ پیش نظر ہے جو 20 دسمبر 1971ء سہ پہر 20:58:20 pm اسلام آباد کے مطابق ہے، یہ وہ وقت ہے جب سقوط ڈھاکا کے بعد اقتدار کی منتقلی کا عمل مکمل ہوا، جنرل یحییٰ خان نے اقتدار جناب ذوالفقار علی بھٹو کو منتقل کیا تھا۔

زائچے میں برج ثور کے 3 درجہ 33 دقیقہ طلوع ہیں، زحل زائچے کے پہلے گھر میں مضبوط پوزیشن رکھتا ہے، دوسرے اور پانچویں گھر کا حاکم سیارہ عطارد بھی زائچے میں ساتویں گھر میں باقوت ہے، تیسرے گھر کا حاکم قمر نویں گھر میں اگرچہ اچھی پوزیشن رکھتا ہے لیکن چھٹے گھر کے منحوس حاکم زہرہ سے متاثرہ ہے، چوتھے گھر کا حاکم شمس کمزور ہے اور زائچے میں آٹھویں گھر میں مصیبت میں ہے، ملکی زائچے میں چوتھا گھر عوام اور اپوزیشن کا ہے، ابتدا ہی سے یہ دونوں مصیبت میں ہیں، ساتویں گھر کا حاکم زہرہ نویں گھر میں ہے اور کمزور ہے، نویں اور گیارھویں کا حاکم مشتری اگرچہ اچھی جگہ ہے لیکن کمزور ہے، نویں دسویں کا حاکم زحل مضبوط ہے لیکن راہو کی معمولی سی نظر اس پر ہے، بارھویں کا حاکم مریخ گیارھویں گھر میں کمزور ہے، راہو کیتو زائچے کے نویں اور تیسرے گھر میں ہے۔

سیارہ مریخ، مشتری اور زہرہ کے علاوہ راہو اور کیتو اس زائچے کے لیے منحوس اثر رکھنے والے نقصان دہ سیارگان ہیں جب کہ عطارد، قمر، شمس اور زحل سعد اثر رکھنے والے سیارگان ہیں اور ان کے سعد اثرات زائچے میں موجود ہیں جب کہ نحس سیارگان کے نحس اثرات میں مریخ اور زہرہ کے اثرات نمایاں ہیں، خصوصاً زہرہ اور مریخ زائچے کے اہم گھروں سے ناظر ہیں، زہرہ تیسرے اور نویں گھر سے جس کے نتیجے میں آئینی تبدیلیاں واقع ہوتی رہتی ہیں، بیوروکریسی اور اسٹیبلشمنٹ کا پلہ بھاری رہتا ہے، مریخ زائچے کے دوسرے، پانچویں، چھٹے اور گیارھویں گھر کو ناظر ہے لہٰذا معاشی عدم استحکام اور اس کی وجہ بیوروکریسی اور اسٹیبلشمنٹ کے بھاری اخراجات جو ناجائز حدود تک پھیل جاتے ہیں، پانچویں گھر پر مریخ کی نظر شعوری طور پر کرپشن اور غیر قانونی سرگرمیوں کا رجحان لاتی ہے، چھٹے گھر پر مریخ کی نظر اس زائچے میں ملکی اہم اداروں میں عدم استحکام پیدا کرتی ہے، گیارھواں گھر پارلیمنٹ اور ملکی مفادات کا ہے، سو اس حوالے سے کسی خاص وضاحت کی ضرورت نہیں ہے۔

## دوراکبر اور اصغر کے اثرات

**پاکستان کے زائچے میں یکم دسمبر 2008ء سے مشتری کا دور اکبر جاری ہے جس کا خاتمہ یکم دسمبر 2024ء کو ہوگا، اس کے بعد سیارہ زحل کا دور اکبر شروع ہوگا جو 19 سال رہے گا، امید رکھنا چاہیے کہ یہ دور پاکستان کی ترقی اور عروج کا دور ہے، اس کے بعد 17 سال کا دور عطارد بھی ترقی اور خوش حالی کا دور ہوگا کیوں کہ زحل اور عطارد دونوں زائچے کے سعد اثر دینے والے اور مضبوط سیارگان ہیں۔**

اس سے پہلے راہو کا 18 سالہ دور 2 دسمبر 1990ء سے شروع ہوا تھا جس میں سیاسی ہیرا پھیریاں اور نت نئے جمہوری تماشے دیکھنے میں آئے، راہو سیاست، چال بازی اور غیر قانونی سرگرمیوں کو بڑھاوا دیتا ہے لہٰذا اگر یہ کہا جائے تو غلط نہیں ہوگا کہ 1991ء ہی سے جھوٹ فریب اور کرپشن کا بھرپور انداز میں آغاز ہوا، حکمران حلقے دیکھتے ہی دیکھتے کھرب پتی بن گئے۔ بالآخر 1999ء میں جمہوری بساط لپیٹ دی گئی اور ایک نئی طرز کی جمہوری بساط بچھائی گئی جو ڈکٹیٹرشپ کے زیرسایہ پروان چڑھی، راہو کا دور اکبر جاری تھا لہٰذا ہیر پھیر، کرپشن اور فریب اس دور میں بھی نمایاں رہا۔

زائچہ پاکستان میں گزشتہ سال 14 اکتوبر سے مشتری (زائچے کا سب سے منحوس سیارہ) کے دور اکبر میں سیارہ زہرہ کا دور اصغر جاری ہے، دو منحوسوں کے ادوار میں کسی خیر کی توقع نہیں ہونی چاہیے، زہرہ زائچے میں طالع کے علاوہ چھٹے گھر کا بھی حاکم ہے، چھٹا گھر فتنہ وفساد، اختلاف رائے، تنازعات کو جنم دیتا ہے، اس گھر کی دیگر بنیادی منسوبات میں فوج، بیوروکریسی، عدلیہ اور الیکشن کی کارروائی شامل ہے، زہرہ کا دور اصغر 15 جون 2019ء تک جاری رہے گا گویا مشتری آٹھویں گھر کی منسوبات اور زہرہ چھٹے گھر کی منسوبات پر زور رہے گا، اس حوالے سے 2017ء کو نئے انتخابات کا سال بھی کہا جاسکتا ہے اور دوسری صورت میں اس امکان کو بھی نظر انداز نہیں کیا جاسکتا کہ ملک میں ایسی صورت حال بدستور جاری رہے جس میں حقیقی قوت و اقتدار اسٹیبلشمنٹ کے پاس ہو، شاید ایسے ہی خطرات کے پیش نظر ملک کی اکثر سیاسی پارٹیاں (تحریک انصاف کے علاوہ) اندرونی طور پر باہم متحد و یکجا ہیں، ایک دوسرے کے خلاف چھیڑ چھاڑ اور بیان بازی ضرورتاً یا محض نمائشی ہے۔

## 2017ء میں سیاروی پوزیشن

نئے سال کے آغاز میں راہو چوتھے گھر، مشتری پانچویں گھر، زحل ساتویں، عطارد اور شمس آٹھویں، قمر نویں جب کہ زہرہ، مریخ اور کیتو دسویں گھر میں ہوں گے، سیارہ زحل سال کے ابتدائی حصے ہی میں آٹھویں گھر میں داخل ہوجائے گا، دسویں گھر کے حاکم کا آٹھویں گھر میں قیام ملکی عزت و وقار اور **حکومت یا سربراہ حکومت کے لیے نیک شگون نہیں ہے اور اس کا مطلب یہ بھی ہے کہ کوئی جمہوری حکمران سکون و چین سے حکومت نہیں کر سکے گا، اس لیے یہ مشکلیں اور مصیبتیں بڑھ جائیں گی، عدلیہ حکمرانوں اور پاکستان کو بھی آئندہ تقریباً ڈھائی سال تک جب تک زحل کا قیام آٹھویں گھر میں رہے گا، اپنی ساکھ کو برقرار رکھنا خاصا مشکل ہوگا**، سیارہ زحل تقریباً جون کے آخر تک برج قوس میں رہنے کے بعد پھر واپس برج عقرب میں آجائے گا لیکن یہ اس کا مختصر قیام ہوگا، سال کے آخر تک دوبارہ برج قوس میں چلا جائے گا جہاں اس کا قیام خاصا طویل ہوگا۔

زائچے کی مجموعی پیدائشی پوزیشن پر ہم روشنی ڈال چکے ہیں، یہ بھی نشان دہی ضروری ہے کہ ہر سال پاکستان کے لیے چند مہینے نہایت سختی اور مسائل کی زیادتی کے ہوتے ہیں، ان مہینوں میں 15 اپریل سے 15 مئی تک کا وقت نقصانات، رکاوٹیں اور دیگر مسائل لاتا ہے، اس کے بعد 15 اکتوبر سے 15 نومبر تک تقریباً نت نئے مسائل پیدا ہوتے ہیں، اختلافی صورت حال اپنوں سے یا غیروں سے، باہمی تنازعات، مختلف بیماریوں اور وباؤں کا زور اور 15 دسمبر





# ٹرمپ
## تیسری عالمگیر جنگ کا مرکزی کردار؟

از تحریر: سیّد انور فراز، کراچی

ماضی کی تاریخ ہمیں بتاتی ہے کہ جب جارحانہ اور مہم جویانہ مزاج رکھنے والے شدت پسند افراد کسی اعلیٰ عہدہ و منصب پر فائز ہوتے ہیں تو عموماً دنیا کا امن تباہ و برباد ہوتا ہے، مسٹر ٹرمپ کے علاوہ بھارتی وزیر اعظم نریندر مودی، شامی صدر بشار الاسد، مصری جرنل عبدالفتح جیسے لوگ میدان عمل میں ہوں تو دنیا میں کوئی بھی بھونچال جنم لے سکتا ہے، حال ہی میں اسلامی ممالک کا ایک اتحاد بھی وجود میں آچکا ہے اور مسٹر ڈونالڈ ٹرمپ کے دورۂ سعودی عربیہ میں اسلحے کی خریداری کے اربوں ڈالر کے معاہدے طے پائے ہیں، گویا مڈل ایسٹ میں بھی دو گروپ بن چکے ہیں، ایک گروپ کی پشت پناہی امریکا کر رہا ہے تو دوسرے کی روس، چائنا فی الحال کسی گروپ میں شامل نہیں ہے اور پاکستان نے بھی خود کو بظاہر الگ تھلگ رکھا ہوا ہے۔ ایک عجیب و غریب بات عالم اسلام کے ممالک میں دیکھنے میں یہ آئی ہے کہ مصر جس نے سب سے پہلے اسرائیل سے سفارتی تعلقات قائم کئے مصر کا یہ کہنا ہے کہ اسرائیل مسلمانوں کا دشمن نہیں۔ حالیہ جو **36** مسلم ممالک کی مشترکہ فوج جس کی صدارت ٹرمپ نے سعودیہ میں آ کر کی۔ سعودیہ اور ہم خیال ممالک کا یہ کہنا ہے کہ امریکہ مسلمانوں کا دشمن نہیں۔ جبکہ ان ممالک کا سب سے بڑا حریف ایران کا یہ کہنا ہے روس مسلم ممالک کا دشمن نہیں اور اِدھر ہمارا ہمسایہ ملک افغانستان فخریہ انداز سے کہتا ہے کہ بھارت بھی مسلمانوں کا دشمن نہیں۔ تبصرہ: **سیّد مصور علی زنجانی**

یہود و نصارا اور ہندو ازم کے ماننے والے اگر مسلمانوں کے دشمن نہیں تو پھر مسلمانوں کا دشمن کون ہے؟ اسلامی تاریخ ہمیں یہ بتاتی ہے کہ مسلم خود ہی مسلمانوں کے دشمن ہیں اس کی ماضی قریب کی 8 سالہ طویل ایران، عراق جنگ کا نقشہ ابھی سب کے ذہنوں میں تازہ ہے۔ اسی لئے قرآنِ پاک میں مسلم اور منافقین کی وضاحت کا ذکر قابلِ ذکر ہے۔ اسلام کی پہلی قائم ہونے والی اسلامی حکومتِ مدینہ سے لے کر آج تک یہ مسئلہ ہمیشہ درپیش رہا ہے کہ ہر اسلامی حکومت کو یہود و نصارا کے ساتھ جنگ کرنی پڑی اور کرنی پڑے گی۔ مسلمانوں کے اندر چھپے ہوئے دشمن منافقین داعش کی شکل میں بے نقاب اسوقت ہوتے ہیں کہ جب وہ بہت زیادہ نقصان پہنچا سکتے ہیں۔ امریکا اور اس کے اتحادی چین کی پیش قدمی کو روکنا ضروری سمجھتے ہیں لہٰذا چین کی نئی حکمت عملی یعنی زمینی راستوں سے اپنی تجارت کو فروغ دینے کی کوشش امریکا اور اس کے اتحادیوں کے لیے باعث تشویش ہے، اس نئے منظر نامے میں تیسری عالمی جنگ کے اصل حریف امریکا اور چائنا ہو سکتے ہیں، دونوں اپنے اپنے طور پر مختلف داؤ پیچ آزما رہے ہیں اسی کشمکش میں کوئی وقت ایسا بھی آ سکتا ہے جب دونوں کھل کر ایک دوسرے کے سامنے صف آرا ہو جائیں اور ان کے اتحادی بھی اس محاذ آرائی میں شریک ہونے پر مجبور ہو جائیں ایسی ہی کسی صورت حال کا امکان **2019** میں نظر آتا ہے، اس صورت حال میں ضروری ہے کہ دنیا کے اہم ممالک کے مستند زائچوں کا مطالعہ کیا جائے کیوں کہ مختلف ممالک کے زائچوں پر ماہرین نجوم میں اکثر اختلافات پائے جاتے ہیں، سب سے پہلے ہم امریکا کا زائچہ پیش کر رہے ہیں جو ہماری نظر میں مستند ہے۔ یہ امریکہ کا نیا تحقیق شدہ مستند زائچہ ہے۔



## مستند امریکی زائچہ

امریکا ایک بڑا ہی عجیب ملک ہے، دنیا بھر کے ماہرین نجوم ہمیشہ امریکا کا درست اور مستند زائچہ بنانے میں مصروف رہے ہیں اس حوالے سے ویسٹرن سسٹم والوں کی اپنی تحقیق ہے اور ویدک سسٹم والے اپنا علیحدہ زاویہ نظر رکھتے ہیں، دونوں سسٹم کے ماہرین ایک سے زائد زائچے اب تک پیش کر چکے ہیں اور یہ عام طور پر مختلف ماہرین نجوم کی انفرادی تحقیق و جستجو رہی ہے، اس حوالے سے سب سے زیادہ تحقیقی کام بین الاقوامی شہرت یافتہ ویدک ایسٹرلوجر پروفیسر وی کے چوہدری اور ان کے ہم خیال گروپ نے کیا ہے، تقریباً دس سال تک اس سلسلے میں تحقیق ہوتی رہی اور بالآخر امریکا کے زائچے پر اتفاق رائے ہوسکا لہٰذا انفرادی طور پر بنائے گئے زائچوں کی بہ نسبت ہماری نظر میں یہ زائچہ زیادہ مستند ہے جس پر 10 سال تک بہت سے ماہرین نجوم کام کرتے رہے ہیں اور اس زائچے کے مطابق نہایت درست پیش گوئیاں کی جاتی رہی ہیں۔

امریکا کا یہ زائچہ امریکی قوم کی آزادی کے بہت بعد میں وجود میں آیا یعنی اس زائچے میں امریکی آزادی کی تاریخ 1776-07-04 کو نظر انداز کر کے 2 فروری 1781ء کو بنیاد بنایا گیا ہے اور اس سلسلے میں اہم تاریخی حوالے بھی پیش کیے گئے ہیں کیوں کہ اسی تاریخ کو میری لینڈ میں کنفیڈریشن کے قانون کی منظوری دی گئی تھی اور ایک نئی ریاست ہوائی کو امریکن فیڈریشن میں شامل کیا گیا تھا۔ امریکی زائچے میں اگست 2016ء سے زائچے کے طاقت ور سیارے شمس کا دور اکبر شروع ہو چکا ہے، کہا جاتا ہے کہ یہ دور امریکا کو مزید مضبوط بنانے میں مددگار ہوگا اور امریکا کی دنیا میں حیثیت تسلیم کی جائے گی جو بہر حال ایک آقا کے طور پر ہے، شمس کا دور اکبر اپریل 2022ء تک جاری رہے گا، اس کے بعد قمر کا دس سالہ دور شروع ہوگا، یہ بھی زائچے کا طاقت ور سیارہ ہے، گویا وہ لوگ جو مستقبل میں امریکا کی تباہی و بربادی کے خواب دیکھ رہے ہیں، خواب ہی دیکھتے رہیں گے، البتہ اپریل 2057ء سے جب سیارہ مشتری کا دور اکبر شروع ہوگا تو امریکا کے ٹوٹنے بکھرنے کا سلسلہ شروع ہوگا، مختلف ریاستوں پر قائم فیڈریشن باقی نہیں رہے گی۔

## 2017,2018,2019 امریکہ کا مستقبل

شمس کے دور اکبر میں 2 جون 2017ء سے راہو کا دور اصغر جاری ہے جو 27 اپریل 2018ء تک رہے گا، اس دوران میں امریکا کی سیاسی حکمت عملی منافقانہ اور فراڈ پر مبنی ہوسکتی ہے یعنی وہ مختلف حیلے بہانوں سے دنیا میں اپنے مفادات حاصل کرنے کی کوشش کریں گے جو بہر حال ایک مثبت طرز عمل نہیں ہے، جب طرز عمل مثبت نہ ہو تو مستقبل میں اس کے نتائج بھی مثبت نہیں ہوتے کیوں کہ 27 اپریل کے بعد مشتری کا دور شروع ہوجائے گا جو دنیا بھر میں امریکا سے اختلاف رائے اور تنازعات کا دور ہوگا، یہ تنازعات اس قدر شدت اختیار کرسکتے ہیں کہ ان کے نتیجے میں دنیا تیسری عالم گیر جنگ کی دہلیز پر کھڑی نظر آئے گی، اس حوالے سے سال 2018-19ء نہایت اہم نظر آتے ہیں، یاد رہے کہ دوسری عالم جنگ کے وقت بھی امریکا مشتری کے دور سے گزر رہا تھا۔ نتیجے کے طور پر اگر یہی امریکہ قیادت رہی تو ٹرمپ تیسری عالمگیر جنگ کا مرکزی کردار بن سکتا ہے۔

اسلامی مزاحمتی تحریک حزب اللہ لبنان کے سربراہ سید حسن نصر اللہ نے حال ہی میں سعودی نائب ولی عہد، وزیر دفاع محمد بن سلمان آل سعود کی ہرزہ سرائیوں پر کہا ہے، مہدی علیہ السلام کا عقیدہ مذہب اہل بیت علیہم السلام کے لئے مختص نہیں ہے تمام مسلمانوں کے درمیان اس سلسلے میں اجماع ہے امام مہدی علیہ السلام اہل بیت علیہم السلام کی ذریت اور بہر صورت مکہ مکرمہ سے ظہور فرمائیں گے۔ انہوں نے کہا کہ سعودی حکمرانوں کی اس طرح کی توہمات کسی طور بھی اللہ کی قضا و قدر پر اثر انداز نہیں ہوئے۔ حزب اللہ کے کمانڈر شہید مصطفیٰ بدرالدین کی پہلی برسی پر خطاب کے دوران ان کا کہنا تھا کہ بن سلمان نے اپنے حالیہ انٹرویو میں بیشمار خطاؤں کا ارتکاب کیا ہے لیکن ایران کے میں اس کے موقف کا مطب ہرگز یہ نہیں ہے کہ وہ ایران کے نام کے کسی عام ملک کا دشمن ہے وہ ایسے ایران کا دشمن ہے جو امام مہدی صاحب الزمان کے ظہور کا انتظار کر رہا ہے، سید حسن نصر اللہ نے کہا کہ میں بن سلمان سے کہتا ہوں کہ امام مہدی علیہ السلام کے ظہور کا عقیدہ مسلمانوں کے عقائد کے عین مطابق ہے، امام مہدی بہر صورت مکہ مکرمہ سے فرمائیں گے اور امر مسلم ہے کہ امام علیہ السلام بیروت، تہران یا دمشق سے ظہور نہیں کریں گے۔ انہوں نے محمد بن سلمان کی نادانی اور لاعلمی پر کڑی نکتہ چینی کی اور کہا کہ کوئی جا کر اس شخص کو کچھ دینیات سکھا دے اور سمجھا دے کہ امام مہدی علیہ السلام کے ظہور موضوع پر تمام مسلمانوں کے درمیان اجماع پایا جاتا ہے اور یہ موضوع صرف شیعیان اہل بیت کے لئے مختص نہیں ہے۔ قائد مقاومت اسلامی سید حسن نصر اللہ نے کہا کہ جب امام علیہ السلام آئیں گے تو نہ کوئی ظالم و جابر حکمران رہے گا نہ کوئی فاسد و بدعنوان حکمران رہے گا، بلکہ وہ زمین کو عدل وانصاف سے بھر دیں گے اور جان لو اے بن سلمان نہ تو، نہ تیرے باپ دادا، سب مل کر بھی اس حقیقت کو تبدیل نہیں کرسکتے ہو۔

(واللہ اعلم بالصواب)

# پاکستان پر گرہنوں کے اثرات

از تحریر: سیّد محمد علی زنجانی

## سالگرہ پاکستان گرہنوں کی زد میں





اس مرتبہ وطن عزیز پاکستان کی سالگرہ 14 اگست 2017ء کے درمیان آرہی ہے، انکی تفصیل یوں ہے

### جزوی قمری گرہن LUNAR PARTIAL

جزوی قمری گرہن بروز پیر 7 اگست 2017ء کو ہوگا۔ گرہن کا آغاز رات 20 بجکر 50 منٹ پر ہوگا۔ گرہن کا انتہائی وقت 23 بجکر 20 منٹ پر ہوگا۔ اختتام گرہن 8 اگست 2017ء کی درمیانی شب 01 بجکر 50 منٹ پر ہوگا۔ گرہن کا آغاز بحیرہ عرب سے ہوگا۔ فلکیاتی حساب سے یہ گرہن برج دلو کے 15 درجے 25 دقیقے اور 10 پر ہوگا۔ یونان، بلغاریہ، برما، انڈیا، پاکستان، ساؤتھ افریقہ، مصر، نیا گرہ، انڈونیشیا، تھائی لینڈ، روس، ساؤتھ کوریا، فلپائن، ترکی، آسٹریلیا، سنگاپور، اٹلی، رومانیہ، جاپان، چائنا، ہنگری کے ساتھ ایران، عراق، شام اور عرب علاقوں میں دیکھا جاسکے گا۔ جبکہ افریقہ، شمالی امریکہ کے مغربی علاقوں بحیرہ اوقیانوس، بحیرہ ہند اور انٹارک ٹیکا میں بھی دیکھا جاسکے گا۔

### مکمل شمسی گرہن SOLAR TOTAL

مکمل شمسی گرہن بروز پیر 21 اگست 2017ء کو ہوگا۔ گرہن کا آغاز رات 20 بجکر 46 منٹ پر ہوگا۔ انتہائی عروج گرہن کا وقت 23 بجکر 21 منٹ پر ہوگا۔ جبکہ گرہن کا اختتام 22 اگست 2017ء کی درمیانی شب کو 02 بجکر 04 منٹ پر ہوگا۔ فلکیاتی حساب سے یہ گرہن برج اسد کے 28 درجے 52 دقیقے 56 پر لگے گا۔ شمال مشرقی ایشیاء کے ممالک، یورپ کے مغربی شمال مغربی امریکہ، بحیرہ اوقیانوس وبحیرہ الکاہل اور قطب شمالی میں مکمل گرہن دیکھا جاسکے گا۔ امریکہ کے اکثر علاقوں میں نظر آئے گا۔ جبکہ ایلینو ائس اور Hopkinsville امریکہ میں تقریباً 2 بجکر 40 منٹ 10 سیکنڈ تک مکمل اندھیرا چھا جائے گا۔ کینیڈا، کیوبا، جزائر بہاماس، برمودا ہیٹی، پورٹو ریکو، بار باڈوس اور پریا کے علاقوں میں گرہن کا کچھ جزوی حصہ دیکھا جاسکے گا۔ تاہم پاکستان، انڈیا، ایران عراق، عرب ودیگر ایشیائی ممالک میں گرہن رات ہونے کی وجہ سے نہیں دیکھا جاسکے گا۔

دنیا میں آج بھی ایسی قومیں (افریقہ) پائی جاتی ہیں جو سورج چاند ستاروں کی پوجا کرتی ہیں۔ زرتش (پارسی قوم) آگ کی پوجا کرنے والوں کی ایک اچھی خاصی تعداد ایشیائی ممالک خصوصاً پاکستان میں بھی پائی جاتی ہے۔ سورج گرہن اور چاند گرہن کے بارے میں اتنا تو سب جانتے ہیں کہ سورج گرہن اس وقت ہوتا ہے جب شمس اور زمین کے درمیان چاند حائل ہو کر سورج کو ڈھانپ لیتا ہے اور چاند گرہن اس وقت ہوتا ہے جب زمین کا سایہ چاند پر پڑتا ہے جس کے وہ دھندلا جاتا ہے، لیکن یہ بات شاید کم لوگوں کو معلوم ہے کہ سورج گرہن کی نسبت چاند گرہن زیادہ مرتبہ ہوتا ہے۔ دوسرے چاند گرہن کرہ ارض کے نصف حصے میں دیکھا جاسکتا ہے۔ جبکہ سورج گرہن سطح ارض کے 1/400 حصے میں دکھائی دیتا ہے، تیسرے سورج گرہن کی مدت بہت تھوڑی ہوتی ہے، زیادہ سے زیادہ ساڑھے سات منٹ لیکن چاند گرہن چار گھنٹے تک رہ سکتا ہے۔

سیاسی نجوم میں دوسرے سیارگان کی طرح نیرین یعنی شمس وقمر کے گرہن کو زائچے میں نہایت اہم مقام حاصل کرتا ہے۔ان کے واقع ہونے پر بہت سے اہم ترین واقعات رونما ہوتے ہیں۔ان واقعات رونما ہونے کی صورت مدت ایک مقررہ وقت تک رہی ہے،سورج گرہن کا زائچے میں پڑنے سے سورج اور قمر کے اجتماع کے وقت سے ابتداء کی جاتی ہے اور چاند گرہن کا آغاز چودھویں شب یا نظر مقابلہ کے آغاز سے ابتدائی وقت لیا جاتا ہے۔نظر مکمل ہونے کو قطعاً شمار میں نہیں لایا جاتا۔اس طرح زین کے گرہن کے اجتماع یا قران اور مقابلہ کو نئے چاند یا چودھویں کی شب کو عام طور پر واقع ہوتا ہے۔

گرہن ان ممالک اور شہروں میں اپنے زبردست اثرات ظاہر کرتے ہیں۔ جہاں یہ دیکھے جاسکیں یا واقع ہوئے ہوں یا ان علاقوں پر جہاں مکمل گرہن کے وقت قمر یا شمس عین آسمان کے وسط میں ہوں خاص طور پر وہ ممالک اور شہران گرہن کے متاثر ہوتے ہیں جن کے طالع برج یا امیر گھروں میں واقع ہوتے ہیں۔

چاند گرہن کے دوران یہ دیکھا گیا ہے یہ کہ اس کے اثرات بالکل فوری اور اچانک شروع ہو جاتے ہیں۔لیکن جہاں تک سورج گرہن کے اثرات کا تعلق ہے،گرہن سے کچھ ماہ قبل ہی اس کے نحس اثرات نمایاں ہونا شروع ہو جاتے ہیں۔ان گرہن کے شدید ترین یا کم شدید اثرات تعلق ان گرہنوں کے واقع ہونے کی مدت یا درمیانہ عرصہ سے ہوتا ہے۔یا دوسرے لفظوں میں مکمل گرہنوں کے دوران کرۂ ارض اور اس کی مخلوق شدید متاثر ہوتی ہے۔

لیکن ان ممالک اور شہروں میں جہاں یہ گرہن نہ واقع ہوتے ہوں اور نہ دکھائی دیتے ہوں ان ممالک کی سرزمین پر کوئی عجیب یا قابل ادراک اثرات رونما ہوتے نہیں دیکھے گئے اس طرح گرہن کے اثرات کا تعلق اس کے نظر آنے سے ہی ہوتا ہے۔

ان گرہنوں کے اثرات کا مشاہدہ قدیم زمانے کے دانشور سائنس دان، ہیئت دان اور دوسرے لوگ کرتے چلے آئے ہیں۔ماہرین نجوم کے لیے تو پیش گوئیوں کے اہم مواقع میسر آتے ہیں۔(سورج چاند) کے گرہنوں کی تاریخیں ریکارڈ کرنے کا سلسلہ سب سے پہلے چین کے نجومیوں نے قدیم زمانے یعنی ان کے پہلے ریکارڈ کے مطابق اولین سورج گرہن **22** اکتوبر **2136** قبل مسیح اور پہلا چاند گرہن **29** جون **1136** ق م کو ہوا۔قدیم اور مہذب دنیا کی اقوام کے ماہرین نجوم صدیوں سے گرہنوں کا مطالعہ کرتے چلے آئے ہین۔ان کے تجربات مشاہدات موجودہ دور میں اب بھی سائنٹیفک سمجھے جاتے ہیں۔

قدیم زمانے کا معروف فلسفی ہیئت دان پٹالمی کی کتاب ''ٹیٹراببلوس'' میں ان گہرنوں کے بارے میں رقم طراز ہے کہ:

''سورج اور قمر کے تمام گرہنوں اور خاص طور پر جہاں کامل گرہن دکھائی دیں۔اور نظام البروج کے جس برج میں یہ گرہن وقوع پذیر ہوں۔اہمیت دی جائے اور جو ممالک ان بروج کے حاکم ہوں۔ یا پھر ان شہروں کو جن کے طالع بروج گرہن زدہ ہوں کسی ملک یا شہر کے طالع وتدالسماء، وتدالراس اور وتدالغرب کے گھروں میں سورج گرہن یا چاند گرہن پڑنے اور مکمل دکھائی دیکھنے کے ساتھ اس ملک یا شہر پر مہلک، شدید یا کم مہلک یا کم شدید اثرات گرہن کے آغاز و کامل ہونے کے درمیان وقفہ پر منحصر ہیں۔ پاکستان کے شہر کوئٹہ اور کشمیر میں جو عظیم زلزلہ آیا تھا۔جس سے نہ صرف پورا شہر تباہ ہوگیا تھا، بلکہ ہزاروں لوگ مارے گئے تھے۔اس شہروں کے وتدالسماء پر گرہن لگا تھا۔آپ خود بھی کسی مستند تقویم سے مزید حادثے اور زلزلے تلاش کرسکتے ہیں۔

تجربات اور مشاہدات کے بعد یہ بات سامنے آتی ہے کہ ثابت گھروں میں اگر گرہن رونما ہوں (برج ثور، اسد، عقرب، دلو) تو اس کے اثرات نہایت مضبوط اور پائیدار ہوتے ہیں۔منقلب بروج (حمل، سرطان، میزان، جدی) کے گرہن کے اثرات مختصر اور بہت جلدی ختم ہوجاتے ہیں لیکن ذوجسدین بروج (جوزا، سنبلہ، قوس، حوت) کے اثرات فوراً اور اچانک شروع ہو جاتے ہیں۔ اور دیر تک دیکھے جاسکتے ہیں، وہ ایک خاص وقت سے قبل شروع ہوجاتے ہیں، اچانک رک جاتے ہیں۔ایک بار دوبارہ شروع ہوجاتے ہیں۔

آیئے اب گرہنوں کے اثرات کو دیکھتے ہیں کہ جن بروج میں واقع ہوتے ہیں پہلے اس گھر یا برج کی حالت کو پیش نظر رکھتے ہیں۔

**1-** آتشی گھروں میں رونما ہونے والے گرہنوں کے مہلک اثرات، حیوانات، چرند و پرند میں تباہی اموات، جلاوطنی، قید و بند صدر وزیر اعظم یا اہم سرکاری شخصیت کا قتل یا موت واقع ہوتی ہے، آتشی گھروں کے گرہن حکمرانوں پر شدید ہوتے ہیں۔ اس کے علاوہ عوام میں بے چینی، نا اتفاقی، مہلک وبائیں سرحد پر فوجوں کا اجتماع اور نقل و حرکت، جھڑپیں، جنگ، آتشزدگی، بخار، بیماریاں، زمین پر اگنے والا غلہ اناج اور پھل فروٹ کی قلت ہوتی ہوان ممالک پر تو یہ اثرات مکمل سمجھے جاتے ہیں۔ جن کے اہم گھر آتشی بروج واقع ہوں۔

**2-** خاکی بروج میں رونما ہونے والے گرہنوں کے شدید اثرات کے تحت زمین پر زراعت میں تباہی، خشک سالی، زلزلے، بھونچال کانوں میں دھماکے اس خطہ ارض پر موسمی تبدیلیاں رونما ہوتی ہیں۔ غلہ اناج اور پھل فروٹ یا دیگر زمینی ذخائر میں شدید کمیائی یا نقصانات واقع ہوتے ہیں۔

**3-** ہوائی بروج میں پڑنے والے گرہنوں کے اثرات کے تحت، قحط، کمیابی، بیماریاں، مہلک وبائیں، طوفان بادو باراں، طوفانی ہوائیں، آندھیاں جو خطہ ارض پر ملنے والی مخلوق کے نقصان دہ ہوتی ہیں۔ انسانی زندگی کے لیے مہلک وبائیں اور اموات رونما ہوتی ہیں۔

آبی گھروں میں رونما ہونے والے نیرین کے گرہنوں کے اثرات کے نتیجے میں عام لوگوں میں بے اسلوبی، بے اخلاقی، پرندوں اور آبی مخلوق کی زبردست تباہی، سمندر یا دریاؤں کے نزدیک یا اس میں رہنے والے مخلوق کے لیے نقصان دہ حالات کے ساتھ اس علاقے میں سمندری یا دریائی لہروں کے طوفانی، سائیکلوں، سیلاب، طغیانی واقع ہوتی ہے۔

ان چاروں گھروں میں گرہنوں کے شدید اور مہلک اثرات کے لیے مزید ریسرچ آپ خود کر سکتے ہیں۔ ابتدائی اصول بالکل یہی رہیں گے۔ ان کے ذریعے آپ اپنے ملک یا شہر کے بارے میں باآسانی پیش گوئی کر سکتے ہیں۔ کہ اس سے ملتے جلتے اثرات رونما ہو سکتے ہیں۔ عام سیارگان کی نسبت گرہن کے اثرات نہایت خطرناک اور فوری رونما ہوتے ہیں۔ اس لیے سیاسی نجوم شناسی میں پیش گوئیوں میں گرہن اہم تصور کیے جاتے ہیں۔

جن بروج میں گرہن واقع ہوں اس گھر کے حاکم سیارہ طاقت اور اس کے اثرات کو بھی نہایت اہم خیال کیا جاتا ہے، زائچے میں اس سیارے کی پوزیشن کو اور گرہن کو پیش نظر رکھا جاتا ہے، اس سیارے کے مفہوم یا خصوصیات سعد و نحس رونما ہوتی ہیں۔

اگر مریخ اس برج یا گھر کا حاکم ہو اور وہاں سورج یا چاند گرہن واقع ہو رہا ہو۔ اور اس کی پوزیشن زائچے میں اگر آٹھویں گھر واقع ہو تو یہ پھر خوفناک یا افسوسناک اموات کی نشاندہی کرتا ہے۔ بہت بڑی آفتیں، بربادی کے حادثاتی اموات یا اچانک حادثوں کا ذمہ دار ہوتا ہے۔

اگر یہ چھٹے گھر میں وقوع پذیر ہوں تو بہت زیادہ امراض بیماریاں، اگر تیسرے گھر ہوں تو خوفناک ریلوے کے حادثے اور ایکسیڈنٹ ہوں اور اس طرح نحس سیارگان کے دیگر اثرات بھی اسی اصول کے تحت قائم کیے جا سکتے ہیں۔ اگر سعد سیارہ گرہن کے مقام کا حاکم ہو تو پھر اثرات بہتر ہوں گے۔ لیکن اس کی بہتری کے اثرات کا حاکم سیارہ کی قوت پر منحصر ہوتے ہیں کہ وہ کتنی قوت رکھتا ہے۔

گرہنوں کے اثرات کے پھیلاؤ کی مدت دراصل دو سیارگان کے آغاز اور مکمل نظر ہونے کی درمیانی مدت سے پھیلاؤ کا تعین کیا جاتا ہے، کہ اثرات کب رونما ہوں گے اور کب تک رہیں گے، اگر شمسی گرہن ہو تو پھر یہ اثرات دیر تک موجود رہتے ہیں۔ جتنا وقفہ آغاز سے کامل گرہن تک واقع ہوتا ہے، مثلاً اگر کسی سورج گرہن کا آغاز سے کام ہونے کی مدت کا وقفہ **4** گھنٹے **35** منٹ کا ہو تو مساوی ہے چار سال اور سات ماہ کے۔

اگر کسی گرہن چاند کا وقفہ **3** گھنٹے، **14** منٹ ہو تو یہ مساوی ہے تین ماہ اور سات دن کے اس طرح اس مدت تک چاند گرہن کے اثرات کے احکامات لگائے جا سکتے ہیں۔

ان معاملات کے سلسلے میں بہت سے قوانین موجود ہیں۔ اور تجربات اور مشاہدات کے ذریعے آپ مزید کامیابی سے ہمکنار ہو سکتے ہیں۔ ایک ماہر نجوم

کارڈن کہتا ہے کہ ایک گرہن کے اثرات جاننے کے لیے وہ کب سے شروع ہوں گے اور کب ختم ہوں گے؟ سب سے پہلے نیرین کے طلوع کا فاصلہ لیں اس وقت تک جب وہ کامل گرہن کی حالت میں ہوں یا گرہن کے درمیان سے نیرین کے اگلے طلوع کے وقفے یعنی گھنٹے منٹ میں لیں۔

سورج گرہن میں وقت کے تناسب اور دن کی لمبائی کے مطابق سال شمار ہو گا۔ اور اس طرح چاند گرہن میں وقت کا وقفہ اور رات کی لمبائی اثرات کی مدت شمار کی جائے گی۔ ایک چاند گرہن سال ظاہر کرتا ہے۔ جب اس کا وقفہ حاصل کیا ہو۔

قدیم پٹولمی کا کہنا یہ کہ

**1-** اگر گرہن مشرقی افق یعنی طالع پر پڑے تو اثرات اگلے چار ماہ کے دوران اثرات واضح ہونا شروع ہو جاتے ہیں۔ اور بہت شدید قسم کے اثرات اس پریڈ کے ایک تہائی حصہ میں رونما ہوں گے۔

**2-** اگر گرہن وسط یا وتد السما پر واقع ہو تو اس کے اثرات اس کے ظاہر ہونے کے چار سے آٹھ ماہ کی مدت میں نمودار ہوتے ہیں۔ اس کے شدید اثرات درمیان سے شروع ہوتے ہیں۔

**3-** اگر گرہن غربی افق یا وتد الغرب پر پڑے تو اس کے اثرات آٹھویں کے بارہویں ماہ تک پھیلے ہوئے ہوں گے اس میں شدید اثر اس مدت کے آخری چوتھائی میں واقع ہوگا۔

لیکن ان قوانین سے زیادہ عمدہ آپ کا اپنا مشاہدہ و تجربہ ہوگا آپ خود ہر سال رونما ہونے والے گرہنوں کا مطالعہ کریں کسی اچھی تقویم سے گرہن دیکھیں اس کی مدت کا یقین کریں۔ اور پھر احکامات لگا کر ہونے والے واقعات دیکھیں آپ حیرت انگیز تجربات سے مستفید ہوں گے۔ بیرون ممالک میں بعض ایسے نجومی حضرات پیش گوئی کے فن میں نمبرون ہیں جو صرف زائچے میں سورج گرہن اور چاند گرہن کے مدنظر پیشگوئیاں کرتے ہیں اور نہایت کامیاب بلکہ سو فیصد درست ہوتی ہیں۔ آپ سورج کا طلوع و غروب کے وقفے کا وقت گرہن کے عین وسط کی مدت کے دوران نوٹ کریں۔ اس وقت کو ایک دن برابر ہے۔ ہر چار منٹ کے یا **24** گھنٹے برابر ہیں ایک سال کے اس طرح اب آپ یہ کلیہ تو سمجھ گئے ہوں گے۔

## اگست 2017ء میں لگنے والے گرہنوں کے پاکستان پر سیاسی اثرات

**اگست:**۔ حسب معمول اگست کا مہینہ نئی تبدیلیوں اور نئے امکانات کی داغ بیل ڈالے گا، اگست میں پاکستان کا یوم آزادی بھی ہے اور پاکستان کی تاریخ میں ہمیشہ اگست ہی سے نئے واقعات کا ظہور شروع ہوتا ہے، اس مہینے میں راہو کیتو اور سیارہ مشتری ویدک سسٹم کے مطابق گھر تبدیل کریں گے اور یہ تبدیلی یقیناً ملکی سطح پر بھی دوررس نتائج مرتب کرے گی، اپریل سے جن مسائل کا یا تنازعات کا آغاز ہوگا وہ اگست تک اپنی انتہا کو پہنچ جائیں گے، کسی مشہور مقتدر ہستی سے متعلق اسکینڈل شدید بدنامی اور تنزلی رسوائی کا باعث بنے گا۔

**ستمبر:**۔ ستمبر سے ایک بار پھر تبدیلی کی نئی لہر کا آغاز ہوگا، خصوصاً سول سروسز میں خاصی اکھاڑ پچھاڑ ہوسکتی ہے، مزید یہ کہ اس دوران میں بعض عدالتی فیصلے اور نئے الیکشن سے متعلق معاملات بھی نمایاں ہوں گے، مستقبل سے متعلق نئے منصوبے سامنے آئیں گے۔

**اکتوبر:**۔ اکتوبر کا مہینہ دہشت گردی کے واقعات میں زیادتی لاسکتا ہے، دیگر حادثات کا بھی امکان نظر انداز نہیں کیا جاسکتا، اس مہینے کو ملک و قوم کے لیے نقصانات اور مسائل کا مہینہ کہا جاسکتا ہے۔

**نومبر:**۔ اگست، ستمبر سے تبدیلی کی جو لہر شروع ہوگی، وہ نومبر تک اپنے عروج تک پہنچ جائے گی، خاص طور پر نومبر کے آخری ہفتے میں بہت سی نئی تبدیلیاں دیکھنے کو ملیں گی، ان تبدیلیوں کا تعلق فوج اور بیوروکریسی اور عدلیہ سے ہوگا، خطرہ ہے کہ اس دوران میں بعض نامناسب فیصلے سامنے آئیں گے جو مستقبل کے لیے فائدہ بخش ثابت نہیں ہوں گے۔

**دسمبر:**۔ دسمبر عام طور پر پاکستان کی تاریخ میں ایک ایسا مہینہ ثابت ہوتا رہا ہے جس میں بعض اہم معاملات اپنے انجام کو پہنچتے ہیں اور پھر ہم ایک نئے آغاز کی طرف سفر شروع کرتے ہیں۔

(واللہ اعلم بالصواب)

# دربارِ مصطفائی کا روحانی فیض شیخ فرید

## نظراتِ سیّارگان کے عملیات برائے ماہِ اگست 2017ء

آسمانی کونسل میں نظراتِ سیارگان کی عملیات وتعویذات کی تیاری میں ایسے ہی اہمیت رکھتی ہے جیسے جسم میں روح کی ہو۔ مندرجہ ذیل اوقات تربیع میں نحس اعمال جبکہ تسدیس، تثلیث اور قران (بشرطیکہ قران نحس کواکب کا نہ ہو) میں سعد اعمال کیے جاتے ہیں۔

قارئین آئینہ قسمت! چند سال سے آپ نے اِس کالم میں تبدیلی محسوس کی ہوگی۔ نظر سیارگان کی اِبتداء، انتہا اور خاتمہ کے اوقات بن عملیات میں شامل کر کے ہم نے عاملین، شائقین عملیات کیلئے آسانی پیدا کر دی ہے۔ اب یہ اُلجھن ختم ہوگئی کہ فلاں سیارے کی نظر کب بن کر کب ختم ہوگی۔ اب عملیات کی تیاری میں پورے پورے وقت سے اِستفادہ کیا جاسکتا ہے۔ نقشہ ساعت (جو نیچے درج ہے) سے جو ہر دن طلوع آفتاب سے شروع ہوتی ہے، اپنے شہر کے طلوع آفتاب سے متعلقہ ستارے کی ساعت دیکھ کر اس ساعت میں تیار کیا گیا عمل اور بھی مؤثر ہو جاتا ہے۔ سالنامہ زنجانی جنتری **2017ء** میں بھی ہم نے اہم سالانہ نظرات سیارگان تفصیلی درج کیے ہیں۔ ہماری خدمت باعث فخر تبھی بن سکتی ہے، جب آپ وقتاً فوقتاً اپنے تبصروں سے نوازتے رہیں۔ **عامل شاہ زنجانی**

کسی بھی عمل کی ابتداء سے پہلے **2** رکعت نماز اجمالاً ہدیہ روح حضرت رسالت پناہ ﷺ مع سائر انبیاء، عظامؑ اور اولیاء کرامؒ پڑھیں۔ پھر مخصوص بہ نیت رجال الغیب مردان خدا جس سمت یہ اس روز کھڑے ہوں، اُن کی طرف باادب رُخ کر کے دائیں ہاتھ کی شہادت کی انگلی اُس سمت کھڑی کر کے درج ذیل دعا مع ایک بار بسم اللہ شریف پڑھ کر سات بار پڑھیں۔ رجال الغیب کی تواریخ کا چارٹ حسب ذیل ہے۔ عمل کرتے وقت رجال الغیب کی جانب اپنی پشت رکھیں۔

| جنوب مشرق | جنوب مغرب | جنوب | مغرب |
|---|---|---|---|
| 24`16`09`01 | 25`17`10`02 | 26`18`11`03 | 27`19`12`04 |
| **شمال مغرب** | **شمال مشرق** | **مشرق** | **شمال** |
| 00`20`13`05 | 28`21`00`06 | 29`22`14`07 | 30`23`15`08 |

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ اَلسَّلَامُ عَلَیۡکُمۡ یَارِجَالُ الۡغَیۡبِ وَیَااَرۡوَاحُ الۡمُقَدَّسَۃ اَعِیۡنُوۡنِیۡ بِقُوَّۃٍ وَّ نۡظُرُوۡنِیۡ بِنَظۡرَۃٍ یَارُقَبَاء یَانُقَبَاءُ یَانُجَبَاءُ یَااَبۡدَالُ یَااَوۡتَادُ یَاقُطۡبُ یَاغَوۡثُ اَعِیۡنُوۡنِیۡ بِحُرۡمَۃِ مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیۡہِ وَسَلَّمَ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَاَصۡحَابِہٖ اَجۡمَعِیۡن

روحانی ماہنامہ آئینہ قسمت میں تمام اعمال نیک نیتی کی بناء پر عاملین وقارئین کے استفادہ کیلئے دیئے جاتے ہیں۔ جائز کام میں تو اللہ اور اس کا رسول بھی مدد کرتے ہیں۔ ناجائز عمل کرنے سے باز رہیں، ورنہ سخت رجعت بھی ممکن ہے۔ بہرحال جب بھی کوئی عمل کریں تو لازم ہے کہ عمل کی رجعت سے بچنے کیلئے **6** کلو چینی، ایک کلو سوجی یا بارہ کلو باجرہ، دو کلو چاول اپنے سر سے وار کر رکھ لیں۔ بعد از عمل استعمال سے پہلے کسی بھی قبرستان جا کر عامل شاہ زنجانی کا اور اپنا اہل قبور کو سلام عرض کریں اور فاتحہ خوانی کر کے درختوں کی جڑوں میں حشرات الارض کو صدقہ ڈال دیں اور صدقہ ڈالنے کے بعد پیچھے مڑ کر نہ دیکھیں۔ یہ صدقہ صرف ایک عمل کیلئے ہے، دوسرے عمل کیلئے علیحدہ صدقہ دیں۔

### ساعات کی ترتیب آپ کے شہر کے طلوع آفتاب سے شروع ہوتی ہے۔

| شمار | پہلی | | | | | | | | دوسری | | | | | | | تیسری | | | | | | | | چوتھی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| دن | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ | ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۲۴ |
| اتوار | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد |
| پیر | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری |
| منگل | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ |
| بدھ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل |
| جمعرات | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس |
| جمعہ | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
| ہفتہ | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ |

**تسدیس عطارد زہرہ:** اس سعد وقت کی ابتداء 9 اگست 11 بجکر 44 منٹ، مکمل نظر 10 اگست 14 بجکر 2 منٹ اور خاتمہ نظر 11 اگست 14 بجکر 24 منٹ پر ہوگا۔ ان اوقات میں کسی کو اپنی زلف کا اسیر بنانا، اعمال محبت، پسند کی شادی جیسے سبھی امور کیلئے ساعت زہرہ میں سورۃ یوسف کے خالی البطن نقش کو لکھ کر باپرہیز پاس رکھیں۔

| | ۷۸۶ | |
|---|---|---|
| ۱۲۵۹۹۴ | ۳۳۵۹۸۸ | ۴۱۹۹۸ |
| ۲۹۳۹۹۰ | یہاں مقصد لکھیں | ۲۰۹۹۹۰ |
| ۸۳۹۹۶ | ۱۶۷۹۹۲ | ۲۵۱۹۹۳ |

**تسدیس شمس مشتری:** اس سعد وقت کی ابتداء 9 اگست 20 بجکر 39 منٹ، مکمل نظر 11 اگست 2 بجکر 24 منٹ اور خاتمہ نظر 12 اگست 8 بجکر 12 منٹ پر ہوگا۔ ہمت و حوصلہ بڑھانے اور روحانیت کھولنے کیلئے سورۃ فاتحہ کا نقش لکھ کر باپرہیز پاس رکھیں۔

| | ۷۸۶ | |
|---|---|---|
| ۲۳۶۴ | ۶۳۰۹ | ۷۸۸ |
| ۵۵۲۱ | یہاں مقصد لکھیں | ۳۹۴۰ |
| ۱۵۷۶ | ۳۱۵۲ | ۴۷۳۳ |

**تثلیث شمس زحل:** اس سعد وقت کی ابتداء 13 اگست 1 بجکر 36 منٹ، مکمل نظر 14 اگست 2 بجکر 6 منٹ اور خاتمہ نظر 2 بجکر 38 منٹ پر ہوگا۔ برائے ترقی روزگار، کشادگی رزق کیلئے سورۃ نور کا خالی البطن نقش لکھ کر باپرہیز پاس رکھیں۔

| | ۷۸۶ | |
|---|---|---|
| ۱۰۰۶۱۴ | ۲۶۸۳۰۵ | ۳۳۵۳۸ |
| ۲۳۴۷۶۷ | یہاں مقصد لکھیں | ۱۶۷۶۹۰ |
| ۶۷۰۷۶ | ۱۳۴۱۵۲ | ۲۰۱۲۲۹ |

**تربیع زہرہ مشتری:** اس نحس وقت کی ابتداء 16 اگست 12 بجکر 2 منٹ، مکمل نظر 17 اگست 11 بجکر 39 منٹ اور خاتمہ نظر 18 اگست 11 بجکر 16 منٹ پر ہوگا۔ ناجائز الفت کے خاتمہ کیلئے ساعت زحل میں لکھ کر احاطہ قبور میں دفن کریں۔ ناجائز ہرگز نہ کریں۔




**تسدیس مریخ مشتری:** اس سعد وقت کی ابتداء 18 اگست 18 بجکر 45 منٹ، مکمل نظر 20 اگست 21 بجکر 41 منٹ اور خاتمہ نظر 23 اگست 1 بجکر 1 منٹ پر ہوگا۔ سورۃ نور کی 33 ویں آیت کا نقش باپرہیز پاس رکھیں اور اس آیت کو روزانہ 2186 مرتبہ پڑھنا معمول بنالیں۔

| | ۷۸۶ | |
|---|---|---|
| ۱۰۰۶۱۴ | ۲۶۸۳۰۵ | ۳۳۵۳۸ |
| ۲۳۴۷۶۷ | یہاں مقصد لکھیں | ۱۶۷۶۹۰ |
| ۶۷۰۷۶ | ۱۳۴۱۵۲ | ۲۰۱۲۲۹ |

**تثلیث مریخ زحل:** اس سعد وقت کی ابتداء 21 اگست 5 بجکر 4 منٹ، مکمل نظر 22 اگست 18 بجکر 20 منٹ اور خاتمہ نظر 24 اگست 7 بجکر 46 منٹ پر ہوگا۔ برائے ترقی زراعت، ذاتی گھر کے حصول کیلئے رکھیں یا پھلدار درخت سے باندھیں۔

(نقش آگے دیا جارہا ہے)

**تسدیس مشتری زحل:** اس سعد وقت کی ابتداء 22 اگست صفر بجکر 41 منٹ پر ہوگا۔ اس دوران حکام سے روابط اور عزت وتوقیر بڑھانے کیلئے سورۃ یٰسین کے خالی البطن نقش کو باپرہیز پاس رکھ سکتے ہیں۔

(نقش آگے دیا جارہا ہے)

**قران شمس عطارد:** جدید علم نجوم میں اس سعد وقت کی ابتداء 26 اگست 12 بجکر 52 منٹ، مکمل نظر 27 اگست 1 بجکر 42 منٹ اور خاتمہ نظر 27 اگست 14 بجکر 35 منٹ پر ہوگا۔ ہمت و حوصلہ بڑھانے کیلئے سورۃ یٰسین کے خالی البطن نقش کو لکھ کر ساعت عطارد میں پاس رکھنا نیک ہے۔

| | ۷۸۶ | |
|---|---|---|
| ۵۵۳۵۰ | ۱۴۷۶۱۰ | ۱۸۸۴۵۰ |
| ۱۲۸۱۶۰ | یہاں مقصد لکھیں | ۹۲۲۵۰ |
| ۳۶۹۰۰ | ۷۳۸۰۰ | ۱۱۰۷۱۰ |

# اوجِ مریخ

## لوح غلبہ قوت و نصرت

از تحریر: حافظ عتیق الرحمٰن ضیاء، کراچی

اپنے شہر کے مطابق سعد ساعات مریخ کا انتخاب کر کے لوح تیار کریں۔

سیارہ مریخ غلبہ قوت اور ہمت و جرأت سے منسوب ہے اور سیاروں کا بینہ کا سالار اعظم ہے۔ مریخ مذکر مردانہ صفت خشک آتشی مزاج ہے وہ لوگ جن کا ستارہ مریخ ہے یا پھر ان کے زائچہ پیدائش کے سعد گھروں میں سے کسی ایک گھر کا حاکم ہے یا خاص کر زائچہ کے خانہ 9,5,3,1 گھروں میں سے کسی کا حاکم ہو۔ کیونکہ زائچہ کے یہ گھر بڑی اہمیت کے حامل ہیں ان گھروں کے حاکم کی کمزوری، قوت و صحت میں کمی، سر درد، ذہنی تناؤ، ہمت و حوصلہ میں کمی، تعلیم، عقل و شعور، یادداشت، مذہب، اولاد، خوشی، غیر ممالک کے سفر روحانیت، اعلیٰ تعلیم، سرمایہ کاری، اور دیگر اہم امور میں رکاوٹ پیدا کرتی ہے اس کے علاوہ مریخ سے منسوبی کمزوری قوت و ہمت کا فقدان پیدا کرتی ہے۔ کسی بھی فرد کے زائچہ پیدائش میں مریخ کمزور یا ناقص اثر رکھتا ہے تو انہیں لوح مریخ بنا کر دی جاتی ہے تاکہ وہ ایک کامیاب زندگی گزار سکیں نیز لوح مریخ، سحری و آسیبی اثرات کے خاتمے و بچاؤ کے لئے بھی بے حد مفید ہے۔

اس کے علاوہ قوت و شجاعت اور ہر قسم کے مقابلے میں کامیابی کے لئے اور امراض جگر و خون کی کمی کے لئے بھی مفید ہے۔ لوح مریخ کو اسٹیل یا تانبے کی تختی پر کندہ کریں کندہ کرتے وقت کوئی بھی تیز خوشبو لگالیں۔ اور جلانے کے لئے بخور سندرس، قسط رائی وغیرہ ہیں۔ ملائکہ میں حضرت عزرائیل علیہ سلام سے مریخ کا تعلق اور ان کا ورد اسمائے الٰہی "یَا مَالِکُ یَا قُدُّوْسُ" ہے دونوں اسمائے الٰہی کے اعداد ابجد قمری دو سو اکسٹھ 261 ہیں شرف کے وقت سے پہلے گول لوح پر دائرے اور ستارہ داؤدی پہلے سے بنالیں اور نقش کے اضلاع بھی لکھ لیں اس کے بعد شرف میں مریخ کے ساعتوں میں نقش کے اندرونی خانوں میں اعداد بھرنے ہیں نقش کی چال کو مدنظر رکھتے ہوئے۔

(چال سے مراد نقش کے خانوں کی وہ ترتیب ہے جس کے مطابق نقش بھرا جاتا ہے) نقش بنانے سے پہلے ۸۶ لکھیں پھر ستارے کے خانوں کو بھریں نقش کا پہلا خانہ وہ ہے جس میں اعداد ۸۴ لکھے گئے ہیں اور آخری خانہ ۹۰ ہے ۸۴ سے ۹۰ تک خانوں کو ترتیب وار بھرتے جائیں تو نقش درست طریقے پر مکمل ہو جائے گا۔ خانوں میں اعداد لکھنے کے بعد دائیں و بائیں مریخ سے منسوب حروف نورانی الٓر اور ص لکھیں پھر مؤکلات و طلسم لکھ کر لوح کو مکمل کر لیں اور نوچندے منگل کو صبح سورج نکلنے کے فوراً بعد پہن لیں یا پھر کسی مناسب اچھے وقت میں پہنیں اور روزانہ 261 مرتبہ "یَا مَالِکُ یَا قُدُّوْسُ" کا ورد کریں۔

لوح خود نہ تیار کر سکیں تو مجھ سے یا جناب شاہ زنجانی صاحب سے تیار کروا کر فیوض و برکات حاصل کریں۔

### چال نقش




### نقش لوح مریخ



# اوجِ مریخ

از تحریر: میاں جاوید اقبال بدوملہی

## "ب دی ن ص ت ض"

(2) وہ حضرات جو کسی عادت یا مرض یا بڑھاپے کی وجہ سے قوت باہ کمزور کر بیٹھے ہیں۔ اُن کے لیے تحفہ خاص ہے جو کہ کئی بار کا آزمودہ ہے۔ صرف 3 یوم میں قوت بحال ہو جاتی ہے اور جسمانی کمزوری بھی رفع ہو جاتی ہے۔ عین اوج کے اوقات میں مشک وزعفران سے سورۃ ابراہیم کو 3 برابر آیات میں 3 حصوں میں لکھیں۔ بعد ازاں پہلا حصہ پہلے دن، دوسرا حصہ دوسرے دن اور تیسرا حصہ تیسرے دن پانی میں حل کر کے پی لیں۔ انشاءاللہ تعالیٰ آج تک اس سے بڑا نسخہ حکمت آپ نے دیکھا ہوگا، فوری اثر کرتا ہے اور جسم میں ایسے کرنٹ دوڑتا ہے کہ جیسے ابھی ابھی جوانی آئی ہو۔ یہ عمل بھی کئی مرتبہ کا آزمایا ہوا ہے۔ ان دونوں اعمال کو آپ کر سکتے ہیں۔ کیونکہ شرف کے ناقص ہونے کا ان دونوں اعمال پر کوئی اثر نہ ہوگا، آپ بلا خوف وخطر اس کو کر سکتے ہیں۔

اس موقع پر حصول قوت وشجاعت دل کو قوی کرنا، دشمنوں پر غلبہ اور ان کے شر اور موذی جانوروں سے بچنے کے لیے تحفظ جان ومال، تحفظ سحر وآسیب اور حادثات قدرت کے تحفظ، مقابلہ کھیل وامتحان میں کامیابی، امراضِ دل، لقوہ رعشہ، قوتِ باہ اور امساک کے لیے مختلف الواح تیار ہوتی ہیں۔

اگر کوئی صاحب دشمن سے محفوظ رہنے کے لیے یا کسی مخالف کے شر سے تحفظ اور اس پر فتح حاصل کرنے کے لیے یا مقدمہ میں کامیابی اور غلبہ دشمن اور اس کے شر سے محفوظ رہنے کے لیے پلیٹ چاندی پر یہ لوح کندہ کر کے اپنے پاس رکھے۔ انشاءاللہ تعالیٰ ہر میدان میں کامیابی ہوگی، رزق اور انعام واکرام کی بارش ہوگی، دشمنوں کے شر سے محفوظ ہوگا، اللہ کی طرف اپنی رحمتوں کی بارش ہوگی۔

## لوحِ مبارکہ:

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| نصر من الله | فتح قريب | بشر المؤمنين | والله خير حافظ | هو الرحيم الرحمٰن |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۸۱ | ۸ | ۲ | ۱۵ |
| م | ء | ۲ | ۱۲۲ | ۵عه |
| ع | ۱ع | ۳۲۲ | | ۸ء |
| ۲ء | ۱۸ | ۳۴ | ۱۸۲ء | ۱۷ء |
| لا | اِلٰهَ | اِلَّا اللهُ | محمدٌ | رسول الله |

درج بالا الواح انتہائی سریع التاثیر ہے۔ اس کو پاس رکھنے سے تمام مشکلات سے نجات مل جاتی ہے۔ اس کی پشت پر آیت مبارکہ:

"اِنَّا فَتَحْنَا لَكَ فَتْحًا مُّبِيْنًا"

اعداد 1233 میں اپنے نام بمعہ والدہ کے اعداد جمع کر کے مربع آتشی میں پُر کریں اور مربع کے چاروں اطراف درج بالا آیت لکھ دیں تو یہ عمل بھی انتہائی کارگر ثابت ہوگا۔ انشاءاللہ مخالفین خوف کھائیں گے۔

رحمکاریہ جفر

# لوحِ شرف اوج مریخ

ازتحریر: سیّد شعیب الرحمٰن شاہ، ایبٹ آباد

ابتداء 17 اگست شام 6:24 سے اختتام 19 اگست صبح 8:01 منٹ تک

آج کل ہر تیسرا شخص بیمار ہے۔ اور امراض میں مبتلا ہے، کسی کے گردے میں درد ہے، کالا یرقان، پیلا یرقان، امراض معدہ، شوگر، کینسر، دکھ درد، پریشانی۔ ہر قسم کے علاج کیلئے یہ لوح کامیابی کی ضمانت بنے گی۔ یہ عمل قمر تثلیث زہرہ قمر تثلیث مشتری، قمر تثلیث مریخ میں تیار کیا جاتا ہے۔ وہ لوگ جو امراض جلد میں مبتلا ہو دل کے والو بند ہوں، ہڈیوں میں درد ہو، تو یہ لوح تیار کر کے پاس رکھیں۔ یہ لوح خالص چاندی کی پلیٹ پر کندہ کریں اور (40) تعویز زعفران و عنبر اور مشک سے لکھیں۔ اپنے پاس رکھیں۔ وہ روزانہ پئیں۔ اس کے ساتھ روزانہ بعد نماز عشاء 313 مرتبہ استغفار اور 313 مرتبہ درود شریف پڑھا کریں۔ اللہ پاک مزید برکات دیگا۔ اللہ پاک کامیابی عطا فرمائے۔ آخر میں مجھ گنہگار سیّد شعیب الرحمٰن شاہ اور عامل شاہ زنجانی صاحب کے حق میں دُعائے خیر کریں۔

اللہ شافی — اللہ کافی

٧٨٦

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَللّٰهُ | ١ | ٣٣١٢ | ١١ | ٨ |
| لِلّٰهُ | ١٢ | ٧ | ٢ | ٣٣١١ |
| لِهٗ | ٦ | ٩ | ٣٣١٤ | ٣ |
| هُوَ | ٣٣١٣ | ٤ | ٥ | ١٠ |

محمد — شافی، کافی، معافی، رَب، واسع

رسول اللہ صَلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

ھو

مکمل سورۃ اخلاص لکھئے

علی علیہ السلام

## بقیہ: پاکستان اللہ کا راز

سے 15 جنوری کے درمیان کا عرصہ بھی رکاوٹیں، حادثات اور کاموں میں خرابیاں لانے کا باعث ہوتا ہے، ہمارے اس تجزیے کا تجربہ ماضی کی تاریخ کی روشنی میں کیا جاسکتا ہے۔

### 2017ء کیسا رہے گا؟

**اگست:۔** حسب معمول اگست کا مہینہ نئی تبدیلیوں اور نئے امکانات کی داغ بیل ڈالے گا، اگست میں پاکستان کا یوم آزادی بھی ہے اور پاکستان کی تاریخ میں ہمیشہ اگست ہی سے نئے واقعات کا ظہور شروع ہوتا ہے، اس مہینے میں راہو کیتو اور سیارہ مشتری ویدک سسٹم کے مطابق گھر تبدیل کریں گے اور یہ تبدیلی یقیناً ملکی سطح پر بھی دوررس نتائج مرتب کرے گی، اپریل سے جن مسائل کا یا تنازعات کا آغاز ہوگا وہ اگست تک اپنی انتہا کو پہنچ جائیں گے، کسی مشہور مقتدر ہستی سے متعلق اسکینڈل شدید بدنامی اور رسوائی کا باعث بنے گا۔

**ستمبر:۔** ستمبر سے ایک بار پھر تبدیلی کی نئی لہر کا آغاز ہوگا، خصوصاً سول سروسز میں خاصی اکھاڑ پچھاڑ ہوسکتی ہے، مزید یہ کہ اس دوران میں بعض عدالتی فیصلے اور نئے الیکشن سے متعلق معاملات بھی نمایاں ہوں گے، مستقبل سے متعلق نئے منصوبے سامنے آئیں گے۔

**اکتوبر:۔** اکتوبر کا مہینہ دہشت گردی کے واقعات میں زیادتی لاسکتا ہے، دیگر حادثات کا بھی امکان نظر انداز نہیں کیا جاسکتا، اس مہینے کو ملک وقوم کے لیے نقصانات اور مسائل کا مہینہ کہا جاسکتا ہے۔

**نومبر:۔** اگست، ستمبر سے تبدیلی کی جو لہر شروع ہوگی، وہ نومبر تک اپنے عروج تک پہنچ جائے گی، خاص طور پر نومبر کے آخری ہفتے میں بہت سی نئی تبدیلیاں دیکھنے کو ملیں گی، ان تبدیلیوں کا تعلق فوج اور بیوروکریسی اور عدلیہ سے ہوگا، خطرہ ہے کہ اس دوران میں بعض نامناسب فیصلے سامنے آئیں گے جو مستقبل کے لیے فائدہ بخش ثابت نہیں ہوں گے۔

**دسمبر:۔** دسمبر عام طور پر پاکستان کی تاریخ میں ایک ایسا مہینہ ثابت ہوتا رہا ہے جس میں بعض اہم معاملات اپنے انجام کو پہنچتے ہیں اور پھر ہم ایک نئے آغاز کی طرف سفر شروع کرتے ہیں۔

(واللہ اعلم بالصواب)

# تسدیس مریخ و مشتری

از تحریر: سید قاسم علی نقوی الباکری، سیالکوٹ

ابتداء 18 اگست 2017ء بوقت 18 بجکر 45 منٹ، مکمل 20 اگست 2017ء بوقت 21 بجکر 41 منٹ، خاتمہ 23 اگست 2017ء بوقت 01 بجکر 01 منٹ

''حصول آمدن اور زرومال کا موثر وقت ہے''

اس ساعت میں ان لوگوں کا فائدہ ہوگا جن کا کاروبار آئرن وسٹیل سے وابستہ ہے۔ مشتری کا کام ہو یا انجینئر ہوں، آرمی یا پولیس کے ملازم ہوں، ادویات یا دھات سے منسلک ہوں، شعبہ مالیات یا بینک ملازم ہوں۔ اگر آج تک زندگی میں کوئی ترقی نہ کر سکے ہوں تو اس ساعت اور عمل سے فائدہ اُٹھائیں۔ اس نقش کی بدولت اپنی قسمت کو بدل سکتے ہیں۔ وقت تیاری غسل کر کے پاک لباس پہن لیں خوشبو روشن کریں اور لباس وجسم کو بھی لگائیں۔

## تیاری وعمل

1:۔ اپنا نام والدہ کے اعداد لیں۔

2:۔ اسمائے اعظم ''یا مُنعِمُ'' کے اعداد 200 لیں۔

3:۔ ''رَبِّ اَغْنِی'' کے اعداد 1313 لیں۔

ان کو مثالی مربع کی چال سے بھر لیں۔ مثالی مربع کی چال درج ذیل ہے۔

| 16 | 11 | 6 | 1 |
|---|---|---|---|
| 5 | 2 | 15 | 12 |
| 3 | 8 | 9 | 14 |
| 10 | 13 | 4 | 7 |

## مثالی نقش

| | |
|---|---|
| طالب | علی بن رضیہ سلطانہ |
| اعداد | 1280 |
| اسم اعظم یا مُنعِمُ کے اعداد | 200 |
| اسم الٰہی کے اعداد رَبِّ اَغْنِی | 1313 |
| کل میزان | 2793 |

چال نمبر1 خانہ 1 2 3 4 (1/1280 2/1281 3/1282 4/1283)

چال نمبر2 خانہ 5 6 7 8 (5/1312 6/1313 7/1314 8/1315)

چال نمبر3 خانہ 9 10 11 12 (9/198 10/199 11/200 12/201)

چال نمبر4 خانہ 13 14 15 16 (13/4527 14/4528 15/4529 16/4530)

سر نقش کے تین اسماء لکھیں۔

علی رضیہ سلطانہ رَبِّ اَغْنِی اور یا مُنعِمُ کے اعداد جمع کریں۔ 1280+1313+200=2793 ان کو 7323 بے نفی کر دیں۔ باقی 4530 کو خانہ نمبر 16 میں رکھ دیں سر نقش کے چوتھے خانہ میں آیت قُلْ اِنَّ الْفَضْلَ بِيَدِ اللّٰهِ ۚ يُؤْتِيهِ مَنْ يَّشَآءُ ۗ وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيمٌ ۝ يَّخْتَصُّ بِرَحْمَتِهٖ مَنْ يَّشَآءُ ۗ وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيمِ ۝

(سورۃ آل عمران آیت نمبر 73/74 کے اعداد 7323)

| ۴۵۳۰ | مُنعِمُ | رَبِّ اَغْنِی | علی رضیہ سلطانہ |
|---|---|---|---|
| ۱۳۱۲ | ۱۲۸۱ | ۴۵۲۹ | ۲۰۱ |
| ۱۲۸۲ | ۱۳۱۵ | ۱۹۸ | ۴۵۲۸ |
| ۱۹۹ | ۴۵۲۷ | ۱۲۸۳ | ۱۳۱۴ |

نقش مکمل ہونے کے بعد اس پر 11 مرتبہ درود شریف اور 200 مرتبہ اَجب یا جبرائیلُ یا میکائیلُ بِحَقِّ یا مُنعِمُ یا رَبِّ اَغْنِی ان تقحق حاجتی۔

# تسدیس شمس مشتری

ابتداء 09 اگست 2017ء بوقت 20 بجکر 39 منٹ، مکمل 11 اگست 2017ء بوقت 02 بجکر 24 منٹ، خاتمہ 12 اگست 2017ء بوقت 08 بجکر 12 منٹ

## یہ ساعت موافق ہوگی۔

اگر کسی زبردست نے کسی کمزور کا حق دبا لیا ہو۔ اس کی زمین مکان یا جائیداد کو دبا کر بیٹھ گیا ہو، قبضہ مافیا سے قبضہ چھڑانے کا قیمتی وقت، حقوق انشاء اللہ

واپس ملیں گے۔ یہ عمل زبردست کو مجبور کرے گا کہ وہ حقدار کو حق واپس دے۔

**عمل:۔**

1:۔ دشمن یا ظالم زبردست کا نام معہ والدہ کے اعداد لے کر اس میں 5644 اعداد کا اضافہ کریں۔

2:۔ مربع معکوس لکھیں۔ نقش کی رفتار حسبِ ذیل ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| 13 | 2 | 3 | 16 |
| 12 | 7 | 6 | 9 |
| 8 | 11 | 10 | 5 |
| 1 | 14 | 15 | 4 |

جب نقش مکمل ہو جائے تو اس کے اردگرد اُلٹی سورہ فاتحہ لکھنی شروع کریں۔ یعنی والضالین سے لے کر الحمد تک اُلٹی لکھیں۔ مثلاً والضالین کا اُلٹ (نیلا ضلاو) ہوگا۔

پہلے کسی کاغذ پر لکھ کر پریکٹس کرلیں۔ بعد میں نقش کے اردگرد لکھیں۔ پھر لکھیں۔ ''برایں زور فتح شو، فتح شو بحق کلام پاک'' مجھے میرا حق مل جائے۔ (اپنا مکمل نام معہ والدہ لکھیں) واپس دینے پر مجبور کرو بحق یا اسرافیل یا عزرائیل، یا میکائیل، یا جبرائیل۔

نقش کو سیاہ کپڑے میں لپیٹ کر جائیداد میں دفن کردیں۔ جو غاصب و ظالم نے زبردستی قبضہ کر رکھی ہے۔ لوح کے پشت پر مطلوب کی تصویر بنائیں۔ محض علامت بنائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ کامیابی ملے گی اور ایسے اسباب ربّ کریم اپنی بارگاہ سے پیدا فرمائے گا۔ جن سے مقصد حاصل ہو۔

از تحریر: سید حیدر شیرازی، جھنگ

# قرآن کریم سے مسائل کا حل

اللہ تعالیٰ نے قرآن کریم کو تمام انسانیت کی ہدایت کے واسطے نازل فرمایا اور یہ تا قیامت تمام انسانوں خواہ وہ مسلمان ہوں یا کسی اور مذہب سے تمام کے لئے باعث ہدایت ہے۔ آج کل بہت سے جعلی عاملوں نے لوگوں کو بلند و بالا دعوے کر کے دھوکہ دے رکھا ہے جس وجہ سے لوگ عدم اعتماد کا شکار ہیں۔ مگر قرآن پاک پر ہر انسان کو پورا اعتماد ہے۔ ہمارے بزرگان نے پشتوں سے ہمیں جو علم سکھایا وہ قرآن سے استفادہ ہے۔ حالانکہ بہت سے لوگ قرآن سے عملیات بتاتے ہیں مگر پھر بھی کامیابی نہیں ہوتی اسکی اصل وجہ علم الاعداد کو مخلوط نہ کرنا ہے۔ ہم پورے سال میں قرآنی آیات کو علم الاعداد سے مخلوط کر کے مختلف کاموں کے واسطے آزماتے ہیں جس میں کامیابی ہو صرف اس کو فلاح انسانیت کے لئے شائع کرواتے ہیں۔

## دشمن پر غلبہ اور سربلندی کے واسطے

سورۃ طٰہٰ آیت نمبر 68 قلنا لا تخف سے الاعلیٰ تک

ق+ی 100+10=110>1+1+0=2

مفرد کے حساب سے اس آیت کو صبح صادق کے وقت صندور اور عرق گلاب سے دو کاغذ پر لکھیں جس دشمن پر غلبہ چاہئے اسکا نام مع والدہ لکھ کر پاس رکھے جہاں جائے گا رعب اور تقویت رہے گی۔

## ناجائز تعلق کے خاتمے کیلئے

سورۃ احزاب آیت نمبر 35 کا آخری حصہ وَ الْحٰفِظِیْنَ فُرُوْجَھُم سے اِجراً عَظِیْماً تک۔ و+الف =6+1 =7 اسکا مفرد عدد 7 نکلا ہے۔ لہٰذا اگر کوئی شخص غلط تعلق میں مبتلا ہو یا اسکے آفس کا ماحول ایسا ہو جس وجہ سے خطرہ ہو یا وہ جان بوجھ کر ایسے تعلقات رکھے تو تعلق چھڑانے کے لئے دونوں کے نام مقناطیس پر لکھیں اور اسکو توڑ دیں نام 7 مرتبہ لکھنا ہے۔

## حصول محبت یا مابین صلح کے لئے

سورۃ ممتحنہ آیت نمبر عَسَی اللّٰہُ اَن سے غَفُوْرٌ رَّحِیْمٌ تک۔

ع+م 70+40=110=0+1+1 =2 اسکا مفرد عدد 2 نکلا ہے اگر کوئی رشتہ نہ ہو رہا ہو یا پہلے تعلق رہا ہو مگر اب ختم ہو چکا ہو یا والدین کی باہمی رضامندی کے لئے یا حسب توفیق 2000 مرتبہ مٹھائی کے 2 دانوں پر آیت پڑھ کر کھلا دیں یا پھر کامیابی کے لئے آتشی زعفرانی عمل کریں جو کہ مجرب ہے۔

## رکاوٹ یا بندش کے واسطے

سورۃ نمل آیت نمبر 92 و آن اَتْلُوا الْقُرْاٰنَ سے مِنَ الْمُنْذِرِیْنَ تک

و+ن =6+50=56=5+6=11=1+1 =2 اسکا مفرد عدد 2 نکلا ہے یہ بندش کے لئے آزمودہ ہے بندش کئی قسم کی ہوتی ہے کاروباری، رشتوں کی، شادی میں رکاوٹ، اولاد کی بندش، اس کے لئے یا تو اتارے یا توڑ کا عمل کریں یا پھر اس آیت کو زحل ساعت میں زعفران سے لکھ کر وزن تلے دبا دیں۔ 21 یوم میں بندش کا خاتمہ ہوگا انشاءاللہ۔

## کاروباری ترقی کے لئے مجرب

سورۃ فاطر آیت نمبر 30 لِیُوَفِّیَھُمْ اُجُوْرَھُمْ سے غَفُوْرٌ شَکُوْرٌ تک

ل+ر 30+200=230=0+3+2 =5 اگر کسی کو کاروبار میں فائدہ نہ ہو رہا ہو یا اچانک نقصان کی طرف چلا گیا ہو یا ویسے تنگی رزق ہو تو اس آیت کو پانچ الگ کاغذ پر لکھ کر وزن تلے دبا دیں انشاءاللہ جلد ٹھیک ہوگا بشرطیکہ کوئی بندش نہ ہو۔

## بیرون ملک سفر کامیابی کے لئے

سورۃ قریش آیت نمبر 2 اٖلٰفِھِمْ رِحْلَةَ الشِّتَآءِ وَ الصَّیْفِ تک

الف+ف 1+80=81=1+8 =9-9 جناب فاطمہؑ کا عدد ہے اگر کسی کو بیرون ملک سفر کرنا ہو یا کسی سفر کامیابی چاہتا ہو ایک کاغذ پر 9 قطار میں اس آیت کو لکھ کر پاس رکھیں بشرطیکہ سفری بندش نہ ہو۔

از تحریر: زوار حکیم محمد ابصار حیدر (حیدری)، تلہ گنگ

# محمد صلی اللہ علیہ وسلم و آلِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا فیض

**محترم قارئین کرام!** بندہ ناچیز سب سے پہلے خالق اکبر اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کرتا ہے بذریعہ تحریر آپ کی زیارتوں کا شرف ملا۔ اس سال چند انتہائی اہم روحانی جسمانی بیماریوں اور پریشانیوں کا حل بذریعہ عملیات وتعویزات پیشِ خدمت ہیں۔ ان سے استفادہ حاصل کر کے بندہ ناچیز اور آئینہ قسمت کے بانیان اور معاونین کے لئے دُعا فرمایئے گا۔ بھائی سید محمد علی زنجانی صاحب کو اپنے حفظ و امان میں رکھے جن کی محبتوں اور خلوص سے بندہ ناچیز بذریعہ تحریر "محمدؐ و آلِ محمدؐ کا فیض" حاضر خدمت ہیں۔

**ہر مسئلے کا فوری حل:**۔ کسی بھی اچھے دن میں یا نوچندی جمعرات کو سبز رنگ کا کپڑا گلے میں ڈال کر 2 رکعت نماز نفل برائے حل مشکلات و جائز مقاصد حضرت امام حسن علیہ السلام کے بجالائیں اور مصلّے پر بیٹھ کر ہی بغیر کسی سے بات چیت کئے مندرجہ ذیل کلام اوّل و آخر 11 گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر 19 مرتبہ پڑھیں۔ یہ عمل 19 دن لگاتار کریں۔ کسی بھی جگہ یہ عمل کر سکتے ہیں اس کے لئے مخصوص جگہ کا ہونا لازم نہیں۔ اگر اوقات عمل شروع ہوتا ہے اور انسان کو کسی جگہ جانا پڑ جاتا ہے یا کوئی جگہ مختص نہیں ہوسکتی۔ اس عمل میں سبز کپڑا روزانہ آپ کے پاس ہو اگر وہ پہلے دن والا سبز کپڑا نہ ہوا تو عمل کے نتائج اتنے شاندار نہیں ملیں گے جتنے ہونے چاہئیں۔ محمدؐ و آلِ محمدؐ اللہ تعالیٰ کے پیارے ہیں اگر ان کا نام ویسے بھی لیا جائے تو ختم قرآن کا ثواب ہے۔ یہ سبز کپڑا آپ کے لئے رکاوٹیں دور کرے گا۔ جہاں جائیں مقصد کی تکمیل کے لئے ساتھ لیکر جائیں اور کرشمات دیکھیں۔

**کلام:**۔ اے ابن حیدر علیہ السلام تو لجپال ہے مولا حسن علیہ السلام تو خدا کا کمال تو حُسن کا شہنشاہ ہے مولا حسن علیہ السلام بگڑے کام تو بنائے ہر مشکل کو آسان تو بنائے تو بنت نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا راج دُلارا ہے اے شہزادہ امن علیہ السلام ہر دُکھ، سُکھ میں تیرا نام پکاروں تو ہے میرا مولا حسن علیہ السلام، ہر بگڑی، بگڑی تیرا نام لیکر سنواروں، اے مولا حسن علیہ السلام اے شہزادہ امن علیہ السلام ہر دُکھ، رُکھ، مُکھ، لُگ، بُگ، رُک حل ہو جائیں اے ابنِ حیدر علیہ السلام اے مولا حسن علیہ السلام

**جگر اور معدہ کی اصلاح کے لئے:**۔ اوّل و آخر 11,11 مرتبہ درود شریف سورۃ التکویر 3 مرتبہ پانی پر دم کر کے خالی پیٹ اور شام 4 بجے پئیں۔ نیز یہ نسخہ استعمال کریں۔

**ھوالشافی:**۔ نوشادر ٹھیکری 1 تولہ، ریوند خطائی 1 تولہ قلمی شورہ 2 تولہ، سب کا سفوف بنا کر صبح ناشتہ کے بعد ڈیڑھ ماشہ تازہ پانی کے ساتھ استعمال کریں۔ انشاء اللہ 21 یوم میں جگر و معدہ کی اصلاح ہو جائے گی نیا خون پیدا ہوگا اور خوراک جزو بدن بنے گی۔

**عہدے اور روحانیت میں ترقی:**۔ اگر کسی کی ملازمت کے دوران عہدے میں ترقی، کاروبار میں فراوانی نہ ہو رہی ہو ہر کام میں رکاوٹ ہو رہی ہو اور عروج کے دروازے بند ہوں تو مندرجہ ذیل عمل کریں۔ اوّل و آخر 11,11 مرتبہ درود شریف سورۃ معارج 3 مرتبہ، سورۃ حدید 1 بار اور نادِ علی علیہ السلام 11 مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کرنے سے پہلے اپنے لئے دُعا کریں اور پھر بغیر کسی سے بات کئے 11 بار سورۃ فاتحہ پانی پر دم کر کے پئیں۔ یہ عمل 11 دن کریں۔

**رزق سے متعلق ہر مسئلے کا حل:**۔ مندرجہ ذیل نقش بروز جمعرات ساعت مشتری میں لکھ کر پاس رکھیں۔ رزق کی بندش کا حل، رزق کے اسباب بنیں گے۔ رزق میں اضافہ ہوگا۔

۷۸۶/۲/۱۱۰/۱۰۴۱

| ۲۶۰ | ۲۶۳ | ۲۶۷ | ۲۵۳ |
|---|---|---|---|
| ۲۶۶ | ۲۵۴ | ۲۵۹ | ۲۶۴ |
| ۲۵۵ | ۲۶۹ | ۲۶۱ | ۲۵۸ |
| ۲۶۲ | ۲۵۷ | ۲۵۶ | ۲۶۸ |

یاسمیعُ یابصیر، یاباسِطُ یافتاحُ یااللہ مددی و کرمی و رزقِ حلال کثیر ارسال شُدو کل امور جائز فوراً حل شُد بحق محمد صلی اللہ علیہ وسلم و آلِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم

# وظائف اہل بیت علیہ السلام

از تحریر: سجاد حسین جعفری جھلوال

دُکھوں، مصیبتوں، آفتوں اور غربت کا مارا مجبور بے بس انسان تنہائی میں بیٹھا اپنے نصیبوں پر رو رہا ہے اس نے اپنی ساری زندگی مادی خواہشات کے حصول میں گزار دی۔ لیکن جب اسے جسمانی و روحانی امراض و عوارض اور مصائب و آرام سے واسطہ پڑا تو اس کے تمام مادی وسائل اس کے یہ مسائل حل کرنے میں ناکام رہے۔ جب اسے ہیپاٹائٹس، کینسر، شوگر، ٹی بی، ہارٹ اٹیک جیسے عوارض نے اپنا چہرہ دکھایا تو اس نے ایلوپیتھک، ہومیوپیتھک اور طب یونانی کے چشموں کی طرف رُخ کیا۔ لیکن بجائے اس کے کہ یہ چشمے اس کی پیاس بجھاتے انہوں نے تو اسے اور پیاسا کر دیا۔ روحانی عوارض تو دور کی بات یہ چشمے تو جسمانی امراض کے علاج میں بھی کسی کام نہ آئے۔ پھر اس انسان کو جب روحانی امراض نے گھیرا اس کی بیوی کا دل اس سے اُچاٹ ہو گیا۔ گھر میں جھگڑے شروع ہو گئے اولاد نافرمان ہو گئی، جادو وسحر نے اس کے گھر کو تباہ و برباد کر دیا تو پھر سر پکڑ کر بیٹھ گیا۔ کاش اس نے سوچا ہوتا کہ اپنی زندگی سے کچھ وقت نکال کر سوچیں کہ اگر اسے کبھی ان مسائل سے دو چار ہونا پڑا تو وہ کونسے چشمے ہیں جو اس کے جسمانی و روحانی امراض کے لئے آبِ حیات ثابت ہو سکتے ہیں۔

میرا خطاب ایسے ہی انسان سے ہے کہ آ میں تجھے بتاؤں اس کائنات میں علم روحانیت کے شہنشاہ کونسی ہستیاں ہیں کن چشموں سے آب حیات جاری ہوتا ہے۔ اور ان چشموں سے فیض یاب ہونے کی قیمت صرف ان سے دل و جان سے محبت ہے۔ وہ ہستیاں اہل بیت علیہ السلام ہیں یہ وہی اہل بیت علیہ السلام ہیں جب عیسائیت ان کے مقابلے میں آئی اور ان کے اُٹھے ہاتھوں کو دیکھ کر سجدے میں گر پڑی کہ اے اہل بیت ہمارے لئے بددُعا نہ کرنا نہیں تو عیسائیت تباہ و برباد ہو جائے گی اور جب یہودیت اپنے تکبر میں فرعون بنی ہوئی تھی اور کسی طریقے سے بھی زیر نہیں وہ رہی تھی بس مولا علی علیہ السلام کی ایک ضرب نے یہودیت کے قلعے اکھیڑ ڈالے اور خیبر کے در و دیوار علی علیہ السلام علی علیہ السلام کرنے لگے۔ اور جب اہل بیت علیہ السلام کی نظر کرم ہندوستان پر پڑی تو ہزاروں ہندوؤں کے نصیب پھر گئے ہندوستان کے ہندوؤں میں اہل بیت علیہ السلام کے نام کی مالا جپنے لگی۔

## چار حاجتیں ایک عمل

تفسیر صادی میں ہے کہ ایک بار امام حسن علیہ السلام کی خدمت میں چار اشخاص مختلف حاجتیں لے کر حاضر ہوئے ایک نے قحط کی شکایت کی دوسرا شخص محتاجی سے تنگ تھا تیسرا اولاد کی نعمت سے محروم تھا چوتھے کی زمین باغ نہیں اگاتی ان چاروں کو آپ علیہ السلام نے استغفار پڑھنے کی نصیحت فرمائی۔ ربیع بن جیح نے عرض کیا، فرزند رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سب کی حاجتیں جدا جدا تھیں لیکن آپ علیہ السلام نے سب کو ایک ہی دُعا تعلیم فرمائی، امام حسن علیہ السلام نے فرمایا قرآن میں حضرت نوح علیہ السلام کا ارشاد ہے۔

اِستَغفِرُوا رَبَّکُم اِنَّہٗ کَانَ غَفَّارًا یُرسِلِ السَّماءَ عَلَیکُم مِدرَارًا وَّ یُمدِدکُم بِاَموَالٍ وَّبَنِینَ وَیَجعَل لَّکُم جَنّٰتٍ وَّیَجعَل لَّکُم اَنھٰرًا

**ترجمہ:** تم لوگ اپنے اللہ سے استغفار کرو بے شک وہ معاف فرمانے والا ہے وہ تم پر زوردار بارش بھیجے گا اور مالوں سے اور بیٹوں سے تمہاری مدد فرمائے گا اور تمہارے لئے باغ اور نہریں تیار فرما دے گا۔ ربیع بن جیح دیکھ لو اس آیت میں استغفار کے یہ چاروں فائدے بیان ہوئے ہیں بارش ہونا، مال ملنا، اولاد ہونا اور باغ اُگنا اس لئے میں نے چاروں کو یہی دُعا تعلیم فرمائی۔

(روحانی حکایات اکبر بک سیلز)

لا اِلٰہَ اِلَّا اللہُ الحَلِیمُ الکَرِیمُ ط لَا اِلٰہَ اِلَّا اللہُ العَلِیُّ العَظِیمُ سُبحَانَ اللہِ رَبِّ السَّمٰوٰتِ السَّبعِ وَرَبِّ العَرشِ العَظِیمِ اَلحَمدُ لِلّٰہِ رَبِّ العٰلَمِین

حسن مثنیٰ نے چند بار اس دُعا کا ورد کیا گورنر نے آپ کو بلاقصور سمجھ کر قید سے رہا کروا دیا۔ (روحانی حکایات)

## ام الصبیان (سوکھا پن) سے بچائو

امام حسن علیہ السلام ابن علی علیہ السلام فرماتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جس کے

ہاں بچہ پیدا ہوا اور وہ بچے کے دائیں کان میں اذان اور بائیں کان میں تکبیر کہے تو اس بچے کو ام الصبیان نقصان نہیں پہنچا سکتا۔

(حیوۃ الحیوان الکبری اردو مکتبہ رحمانیہ)

میاں محمد نعیم طاہر سہروردی تحریر فرماتے ہیں:۔

امام علی رضا آئمہ اہل بیت علیہ السلام میں سے آٹھویں امام ہیں حضرت معروف کرخی جو سارے جہاں کے پیشوا ہیں آپ ہی کے دسترخوان کے پروردہ ہیں اور خواجہ بافرید بسطانی جو عارفوں کے سردار ہیں آپ ہی کے گلستان کے خوشہ چین تھے خلیفہ مامون رشید عباس نے آپکو زہر دلوا دیا تھا امام علی رضا علیہ السلام فرماتے ہیں:۔"جو شخص یرقان سے بچنا چاہے اسے چاہئے کہ گرمی اور سردی میں اس بات کا خیال رکھے کہ جب کمرے کا دروازہ کھولے تو فوراً اس میں داخل نہ ہو اور سردی کے موسم میں بند کمرے کا دروازہ کھول کر فوراً باہر نہ آئے۔

(طب الاصفیاء صفحہ 58 زاویہ پبلشرز)

## ہر بیماری سے شفاء

امام علی علیہ السلام نے امام حسن علیہ السلام سے فرمایا سنو اور یاد رکھو:۔

1:۔ اسوقت تک دسترخوان پر نہ بیٹھو جب تک مکمل طور پر بھوک نہ لگی ہو۔

2:۔ دسترخوان سے اسوقت فوری طور کھڑے ہو جاؤ جب کہ ابھی ایک لقمہ کی بھوک باقی ہو۔

3:۔ غذاء کو خوب اچھی طرح چباء کر کھاؤ۔

4:۔ سونے کیلئے بستر پر جاؤ تو پیٹ کھانے سے خوب بھرا ہوا نہ ہو اگر عمل کرو گے طبیب کی ضرورت نہ رہے گی۔(تحفہ پنجتن علیہ السلام)

حضرت علی بن ربیعہ فرماتے ہیں کہ میں حضرت علی علیہ السلام کی خدمت میں تھا جب آپ علیہ السلام ایک جانور پر سوار ہوئے آپ نے رکاب میں پاؤں رکھا تو بسم اللہ کہا جب پشت پر بیٹھ گئے تو "الحمد اللہ" پڑھا پھر یہ آیت پڑھی۔

سبحان الَّذِی سَخَّرَ لَنَا ھٰذَا وَمَا کُنَّا لَهٗ مُقْرِنِیْنَ وَاِنَّآ اِلٰی رَبِّنَا لَمُنقَلِبُوْنَ

**ترجمہ**:۔اور کہو کہ پاک ہے وہ جس نے ہمارے لئے ان چیزوں کو مسخر کر دیا ورنہ ہم انہیں قابو میں لانے کی طاقت نہیں رکھتے تھے۔(الزخرف آیت 13)

پھر اس کے بعد 3 مرتبہ الحمد اللہ اور 3 مرتبہ اللہ اکبر کہا پھر یہ کلمات پڑھے:۔ سبحانَكَ اللّٰهُمَّ اِنِّی ظَلَمْتُ نَفْسِی فاغفِرلی فَاِنَّهٗ لایغفرُ الذُّنُوبَ اِلَّا اَنتَ

پھر آپ مسکرائے میں نے عرض کیا مولا آپ علیہ السلام کو کیوں مسکرائے آپ علیہ السلام نے فرمایا میں نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو یہی کرتے دیکھا ہے جیسے میں نے کیا ہے آپ علیہ السلام نے فرمایا بے شک تیرے رب کو وہ بندہ بہت اچھا لگتا ہے ربِّ اغفِرلی ذُنوبِی اور وہ بندہ جانتا ہے کہ اللہ کے علاوہ کوئی گناہ صاف نہیں کر سکتا۔

(حیوۃ الحیوان الکبری اردو جلد 2 مکتبہ رحمانیہ)

از تحریر: صوفی ظفر محمد کھوکھر، جھنگ

# مجرب عملیات

## خزانہ غیب سے روزی آنے کا مجرب عمل

**ترکیب عمل:**۔ اسم پاک یَا بَاسِطُ کاغذ پر باریک کرکے تین ہزار ایک سو پچیس بار لکھیں صبح کے وقت پھر اس کی گولیاں بنا کر اوپر آٹا لگائیں جس سے گولی نظر نہ آئے پھر دریا یا سمندر یا نہر میں جس میں مچھلیاں ہوں ایک ایک کرکے دریا میں ڈال دیا کریں اور رات کو سونے سے پہلے تین ہزار ایک سو پچیس بار پڑھ کر سو جایا کریں اس کام کے لئے ایک وقت مقرر کرلیں ایک چلہ کے بعد آپ کے سرہانے روپے ملا کریں گے جو روزانہ خرچ دیا کریں جمع نہ کریں اس عمل میں کوئی پرہیز نہیں جو شریعت نے حلال کیا ہے کھایا کریں چالیس دن کے بعد دریا میں گولی ڈالنا بند کردیں لیکن سونے سے پہلے اسم کی پڑھائی جاری رکھیں اس سے آسان عمل ملنا مشکل ہے۔ بے روزگار یہ عمل کرے گا تو روزگار مل جائے گا فارغ نہیں رہے گا اَن پڑھ آدمیوں کے لئے یہ عمل آب حیات کا درجہ رکھتا ہے عمل شروع کرنے سے پہلے ایک دیگ چاول پکا کر اہل بیت کو ثواب ہدیہ کریں پھر یہ عمل کریں۔

## روزگار ملنے اور تسخیر کا مجرب عمل

**عبارت عمل:**۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اَللّٰہُ الصَّمد یَا وَدُوْدُ قُل ھو اللّٰہُ اَحَدٌ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اَللّٰہُ الصَّمد یَا وَدُوْدُ اَللّٰہُ الصَّمد بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اَللّٰہُ الصَّمد یَا وَدُوْدُ لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اَللّٰہُ الصَّمد یَا وَدُوْدُ وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ

**طریقہ عمل:**۔ اس عمل کو نماز فجر کے بعد دوزانو بیٹھ کر منہ کعبہ شریف کی طرف ہو پہلے درود شریف گیارہ بار پڑھو پھر اس کلام کی ایک تسبیح پڑھیں آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھیں بعد میں اپنے مطلب کی دعا کریں دوپہر کو ایک کلو گوشت کسی قبرستان میں جا کر درخت کی جڑوں کے قریب تھوڑا تھوڑا رکھ کر گھر واپس آجایا کریں گوشت سات دن بعد لازمی ویران ویران یا قبرستان ڈالنا ضروری ہے ورنہ رجعت کا خطرہ رہے گا پرہیز جلالی جمالی کریں ورنہ کامیابی نہیں ہوگی اعتراض ادارہ پر نہ کریں چالیس دن کے بعد جمالی پرہیز کی ضرورت نہیں ہے لیکن عمل پڑھنا ضروری ہے جب تک ورد میں رکھیں گے اثر رہے گا جب چھوڑ دیں گے اثر جاتا رہے گا جو عامل تسخیر میں اب تک ناکام ہو چکے ہیں وہ کریں عمل کی تعریف کئے بغیر نہیں رہیں گے جو کہتے ہیں عامل درست عمل نہیں بتاتے ان کے لئے یہ عمل آب حیات کا درجہ رکھتا ہے۔

## مالدار ہونے کے لئے جلالی منتر

**عمل:**۔ آمائی کالکاں کھول نوٹاں والا کالکا کھاوے تیرا بالکا

**طریقہ عمل:**۔ کچھ لوگ لمبے وظائف پڑھنے سے گھبراتے ہیں اور چھوٹے منتر کو حاصل کرنے کے لئے عاملوں کے در کی ٹھوکریں کھاتے ہیں کہیں سے ہمیں زبردست منتر مل جائے جو ہماری زندگی میں خوشیاں ہی خوشیاں لائے ان کے لئے یہ منتر ہے اس کو کریں اور اپنا مقصد حاصل کریں اس منتر کے پڑھنے کے لئے کسی قبرستان یا ویران جگہ یا دریا پر جانے کی ضرورت نہیں رات سونے سے پہلے اپنے بستر پر بیٹھ کر دو ہزار بار ورد کر کے سو جایا کریں اکیس رات کے بعد اس کے اثرات ظاہر ہونا شروع ہو جائیں گے لیکن عمل روزانہ پڑھتے رہنا ہے اپنے مال سے غریبوں کی مدد کرتے رہیں تو زیادہ فائدہ ہوگا غلط جگہ پیسہ خرچ ریں گے تو دست غیب بند ہو جائے گا پھر کبھی کامیابی نہیں ہوگی یہ منتر جلالی ہے خیال رکھیں اس منتر کے پڑھنے سے تین دن پہلے بڑا گوشت کھانا چھوڑ دیں لہسن، پیاز کا استعمال بند کر دیں اس منتر کے پڑھتے وقت غصہ بہت زیادہ ہوتا ہے غصہ پر کنٹرول کرتے رہیں اس منتر کے ورد کرنے والے کو حصار کی کوئی ضرورت نہیں بغیر حصار کے ورد کیا کرے عمل کے پہلے دن تین کلو گوشت تھوڑا تھوڑا غریبوں میں تقسیم کرے اور صبح سویرے مکوڑوں کے بل پر جا کر شکر بورہ ملا کر ڈال آیا کرے رجعت سے محفوظ رہے گا۔

# وظائف حل المشکلات

از تحریر: عزیز الرحمٰن سروری قادری، حیدرآباد

اسلام علیکم ورحمت اللہ وبرکاتہ اللہ پاک تمام قارئین کرام کو اپنی حفظ و امان میں رکھے۔ اس مرتبہ قارئین کرام کے لئے وظائف حل المشکلات کے عنوان سے حاضر خدمت ہوں تاکہ قارئین کرام اور عوام وانسان میرے اس مضمون سے استفادہ کریں اور میری تندرستی وخوشحالی امن سلامتی اور روحانی ترقی کے لئے دُعا کریں۔

قارئین کرام اس ظلم بھرے دور میں ہر انسان طرح طرح کے مصائب و پریشانیوں میں مبتلا ہے۔ کسی کو جنات وجادوٹونے نے متاثر کیا ہوا ہے تو کسی کو ذہنی دباؤ نفسیاتی امراض وہم وسوسہ، بیروزگاری، مفلسی تنگ دستی وبے برکتی نے گھر میں ڈیرہ ڈال رکھا ہے۔ تو کوئی تمام اہل وعیال کے ساتھ مختلف قسم کی بیماری ومشکلات میں گرفتار رہتا ہے۔ آئے روز ہر انسان کسی نئے مسئلے کو لے کر عاملین، حاکمین وڈاکٹر وحکیموں کے در پے چکر کاٹتا رہتا ہے میرا ذاتی تجربہ رہا کہ اس قدر حالات و واقعات کا ستایا ہوا آدمی غریب، کسان، مزدور، بے سہارا محتاج جس کے پاس اگر صبح کو کھانے پینے کی کوئی چیز موجود ہے تو شام کو نہیں اخراجات حد سے زیادہ اور آمدن ناقابل اعتبار ہو تو اس طرح کا انسان نہ شادی کا رہتا ہے اور نہ غم کا اللہ پاک ہر انسان کو اپنے حبیب کے صدقے تمام پریشانیوں اور مصائب سے اپنے حفظ وامان میں رکھے۔ قارئین کرام وظائف حل المشکلات کی برکت سے، جادو، جنات، بھوت، چڑیل، نجات شیاطین، ارواح بد، نجات نفسیاتی بیماری، پریشانی، وہم وسوسہ، مفلسی، تنگ دستی، مختلف مشکلات اور مصائب کو حل کرنے کے لئے یہ موثر عمل ہے اس عمل کی برکت سے یقینی طور پے یہ فائدہ ہوتا ہے کہ ستارے کی بندش نحوست وقتی ہو یا پیدائشی رفع دفع ہو جاتی ہے۔ ناجائز دولت وآفت سے نجات ملتی ہے درج بالا شکایات و تکلیفات عامل سے دور بھاگ جاتی ہیں۔ خوش قسمتی، شرف وعروج، رزق و دولت، اسباب غیبی، کامیابی وکامرانی نصیب ہوتی ہے پریشانی ومایوسی خوشیوں میں تبدیل ہوجاتی ہیں خصوصی طور پے آقائے نامدار حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کی شفقت ورضا حاصل ہوجاتی ہے۔

**ترکیب عمل:**۔ کسی بھی نو چندی جمعرات کو ماسوائے ماہ محرم وصفر اور قمر در عقرب کسی عامل کامل سے اجازت طلب کر کہ اس عمل کو کر سکتے ہیں۔ واضع رہے کہ میں نے بھی یہ عمل ایک مرتبہ کیا تھا پر طالب علمی کی دور میں دو سال روحانی ریاضت کرنے کے بعد استاد حضور نے مجھے اس عمل کی اجازت عنایت کی تھی صبح گیارہ بجے سے لیکر دوپہر ایک بجے تک زوال کا ٹائم ہوتا ہے۔ نو چندی جمعرات کو صبح گیارہ بجے سے دوپہر ایک بجے کے دوران عروج زوال میں اوّل وآخر 21 مرتبہ درود پاک کے ساتھ آیت مبارک لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ الْمُبِيْنُ يَا لَطِيْفُ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْن کا ورد 313 مرتبہ روزانہ چالیس دن تک پابندی سے کریں۔ میری تمام عاملین اور طالب علم حضرات سے گذارش ہے کہ آپ بھی اس عمل کو اپنی زندگی میں ایک مرتبہ ضرور کریں انشاء اللہ العزیز روحانی رحمت وبرکت سے جھولی بھر جائیگی۔

اللہ پاک قارئین کرام کو عمل کرنے کی توفیق اور برکت عطا فرمائے۔

آخر میں شاہ زنجانی صاحب اور محترم سیّد شعیب الرحمٰن شاہ سروری قادری صاحب کے حق میں دعائے خیر کریں اور مجھ گنہگار کو خصوصی دُعاؤں میں یاد رکھیں۔

از تحریر: زوار ملک نیر عباس علوی

شرفِ قمر

کرشمات صدری عملیات

# لوحِ حل المشکلات

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

یا فارس الحجاز یا قھر اعدو یا والی الولی

یا مظھر العجائب یا مرتضی علی ادر کنی فی سبیل اللّٰہ

۷۸۶

اَجِب یا جبرائیل بحق یا اللّٰہ

| | |
|---|---|
| یا محمد صلی اللہ علیہ وسلم ۴ ۶ | یا اللّٰہ ۱ ۹ |
| یا فاطمہ الزھرا | یا علی علیہ السلام |
| یا امام حسین علیہ السلام ۸ ۲ | یا امام حسن علیہ السلام ۳ ۷ |
| یا خواجہ | یا غوث |

لھی بحی پنجتن پاکؑ

| م | ھد | ی |
|---|---|---|
| ۱۱ | ۹ | ۳۹ |
| ۸ | ۴۱ | ۱۰ |

فلاں بن فلاں کی فلاں

حاجت غیب سے پوری فرما آمین العجل الساعۃ الواحا

محترم پیر سید انتظار حسین زنجانی بمعہ اہل وعیال اسلام علیکم! تحفہ یا علی مدد کافی دیر کے بعد دوستوں کے بے حد اصرار پر آپ کے طفیل مومنین تک ایک خاص صدری تحفہ پیش کرنے کی سعادت حاصل کر رہا ہوں۔

جس کے طفیل ہر پریشان حال اپنی ناممکن مشکلات کا حل پا سکتا ہے بشرط خلوصِ نیت اور روحانی طریقہ کار کے مطابق عمل کرنا ہے۔ شرفِ قمر کے اوقات ہر ماہ کے حساب کے زنجانی جنتری 2017ء میں ملاحظہ کریں۔

**سامانِ عمل:**۔ زعفران کی سیاہی، پاکیزہ کاغذ، نیا قلم، سات عدد گلاب کے پھولوں کے سہرے، اگربتی، آٹا گوندھا ہوا، پاکیزہ کپڑے زیب تن کئے ہوئے ضروری ہیں جو دورانِ عمل کام آئیں گے۔

**نوٹ:**۔ لوح کاغذ، چاندی کا پترا، سونے کا پترا پر تحریر کریں۔

**نیاز عمل:**۔ باوضو ہو کر شام کو افطاری کے وقت زردہ، کھیر یا مکس مٹھائی پر پنجتن پاکؑ کے نام کی نیاز دلا کر بچوں میں بانٹیں۔

**صدقہ عمل:**۔ فی لوح 111 روپے پنجتن پاکؑ کا صدقہ نکال کر غربا میں تقسیم کریں۔

**تعدادِ ورد:**۔ اقسمت علیکم یا جبرائیل بحق یا اللّٰہ یا رحمٰن یا رحیم اقضی (حاجات) حاجتی العجل الساعۃ الواحا

**مقصدِ عمل:**۔ اپنے ناممکن کام یا مقصد کو لکھیں مثلاً حصولِ کاروبار وسعتِ رزق، اولاد، تحصیل علم، حصول وغیرہ، من پسند شادی، شفاء امراض وغیرہ

**نوٹ:**۔ اب اپنے مقصد کے اعداد نکالے جو تا حصولف مقصد ورد کریں گے انشاءاللہ آپ کا مقصد ضرور حاصل ہوگا۔

**نوٹ:**۔ اعداد ابجد قمری سے نکالے جائیں۔

**استعمالِ عمل:**۔ اپنے نام کے مطابق ستارہ معلوم کریں اور اس کے منصوبہ دن کے طلوع شمس کے وقت غسل کر کے نیاز دلا کر بچوں میں بانٹ کر ورد دم کریں اور لوح کو گلے میں پہن لیں انشاءاللہ تاثیر شروع ہو جائے گی بعد از حصول مقصد نیاز ضرور دلائیں دوران عمل کچا پیاز، ناپاکی اور کھڑے ہو کر پانی پینا منع ہے احتیاط لازمی ہے۔

**نوٹ:**۔ شفاء امراض کے لئے پانی پر دم کر کے پئیں یا پلائیں دُعا گو ہوں کہ رب العزت آپ کو اس لوح روحانی وثمرات سے نوازے۔

**عمل نمبر (1):**۔ (دم شفاء امراض) یا اللّٰہ یا مالک یا قدوس بعد از نماز عشاء پاکیزہ کپڑے پہن کر باوضو خشبو سلگا کر اوّل آخر ایک ایک نبی

درود شریف ان اسمائے اعظم کو (1100) سو مرتبہ ورد کر کے اپنے ہاتھ پر دم کریں انشاءاللہ مریض پر ہاتھ رکھ کر 111 مرتبہ دم کریں۔

## حلالِ مشکلات

**عمل نمبر (2):** ۔جس گھر میں نحوست نے ڈیرے ڈال رکھے ہوں نااتفاقی اور لڑائی جھگڑا اور ہنگامہ فساد برپا ہو تو یہ عمل کریں۔ اوّل آخر 11 مرتبہ درود شریف سورہ یٰسین کا پہلا رکوع تین بار اور آیت نمبر 58 سلام قولاً من رب رحیم (111 بار) سورۃ مکمل کر کے پانی کی بوتل پر دم کریں جو گھر والے پئیں۔ آپس میں پیار محبت اور اتفاق ہو جائے گا۔

**نوٹ:** ۔عام دنوں میں 11 دن مکمل کریں۔

**عمل نمبر (3):** ۔سانپ بچھو اور بھیڑ کے کاٹے کا علاج

کہہ خدا سن اے محمدﷺ سپنی کی بس وس کیسی ہے نبی پیارا
بھانٹ پکارے جان بچے گھر بیٹھے کی جو کوئی اس دی خبر لیا وے پانی
پڑھ کے ریجو جی انے پیونے تے او ہ بچ جاوے خدا ابو سمند کا جی

**ترکیب:** ۔شرف قمر میں اس عمل کو (313) بار پڑھ کر چاروں طرف دم کریں۔ اب آپ اس عامل ہیں جو شخص کسی شخص کی خبر لے کر آئے کہ فلاں شخص کو سانپ نے کاٹ لیا ہے تو پانی کے گلاس پر یہ عمل 11 مرتبہ پڑھ کر دم کر کے اس کو پلائیں اس کے پیتے ہی مریض شفاء پائے گا۔

**نوٹ:** ۔کم از کم تین مرتبہ دم کریں اگر مریض آئے اور بہتر ہے۔

**عمل نمبر (4):** ۔نظرِ بد کا صدری عمل

دم دم سلطان سیدی احمد کبیر ستر سو بلا (قلابے) زنجیر نہ پلا بہ مٹے نہ بلا چھٹے اوہ کم چنگے جیہڑے اللہ پاک کرے۔
نظر کرے تے پُھٹ مرے

**ترکیبِ عمل:** ۔شرف قمر میں (101 بار پڑھ کر مٹی پر دم کریں اور دعا کریں کہ بار الٰہا اس عمل میں قوت شفاء پیدا فرما جس انسان جانور کو دم کروں نظر فوراً ٹوٹ جائے) آمین اب اس مٹی کو سنبھال کر رکھ لیں جب کبھی مریض آئے تو چٹکی بھر مٹی لے کر دم کر کے مریض کے ماتھے پر لگائیں اور آب رواں میں ڈال دیں۔

**نوٹ:** ۔کم از کم سوا کلو ملتانی مٹی پر دم کر کے رکھ لیں۔

**عمل نمبر (5):** ۔صدری نادِ علی علیہ السلام برائے حلالِ مشکلات

جنگل پہاڑ کہتے ہیں نادِ علیؑ علیؑ مشکل کو میری حل کریں یا مشکل کشاء علیؑ
مشکل بنی تو کیا ہوا مشکل کشاء ہے نام تیرا مشکل کو میری حل کر یا مشکل کشاء

ہر مشکل کے حل کے لئے 110 مرتبہ اوّل و آخر گیارہ (11) مرتبہ درود شریف گیارہ یوم پڑھیں انشاءاللہ ہر مشکل آسان ہوگی۔

## بقیہ خواتین کے مسائل اور حل

شَیءِ الْحِرْ صُ'' لکھ کر صبح، دوپہر اور شام کو ایک ایک پلیٹ پانی سے دھو کر پلائیں۔ انشاءاللہ پیٹ اپنی جگہ پر آجائے گا۔

**بچے زندہ نہ بچتے ہوں:** ۔اگر کسی عورت کے بچے بعد از پیدائش یا پیدائش سے پہلے مرجاتے ہوں تو اس عورت کو چاہئے کہ اجوائن اور کالی مرچ لیں اور پیر کے دن دوپہر کے وقت اس پر 40 مرتبہ سورۃ الشمس پڑھیں اوّل و آخر درود شریف 3,3 مرتبہ اور دم کر کے رکھ لیں پھر یہ چیزیں وہ عورت ہر صبح نہار منہ حمل کے پہلے دن سے بچے کا دودھ چھڑوانے تک مسلسل کھاتی رہے انشاءاللہ یہ مسئلہ حل ہو جائے گا۔

**لمبے اور سیاہ بالوں کیلئے:** ۔اگر کسی عورت کے بال گرتے ہوں یا چھوٹے ہوں یا سفید ہونے کا اندیشہ ہو اسے چاہئے کہ روزانہ سورۃ والیل 3 مرتبہ پڑھ کر بالوں پر دم کر لیا کرے اور یہ سورۃ کسی بھی تیل بالخصوص سرسوں کے تیل پر دم کر کے بالوں پر لگایا کرے تو یہ مسائل حل ہو جائیں گے اور بال سیاہ اور لمبے ہو جائیں گے۔

**خاوند کو قابو میں رکھنا:** ۔جس عورت کے ساتھ اس کے خاوند کا رویہ درست نہ ہو، مارتا پیٹتا ہو، تنگ کرتا ہو، بات نہ سنتا ہو، خرچ نہ دیتا ہو، گھر سے نکال دیتا ہو تو اس نقش کو دودھ یا شہد میں ملا کر اسے کھلائیں وہ محبت کرے گا اور تابعدار رہے گا۔

| | | |
|---|---|---|
| ٦ | ٦ | ٦ |
| ٢ | ٦ | ٧ |
| ٥ | ٧ | ٣ |

**گھر میں ہر وقت لڑائی رہتی ہو:** ۔اگر کسی عورت کے گھر میں ہر وقت لڑائی رہتی ہو کبھی خاوند اور بیوی کے درمیان کبھی ساس اور بہو کے درمیان کبھی سب گھر والوں کے درمیان، گھر کا ماحول خراب ہو ایسی صورت میں لڑائی کو بند کرنے اور ٹھنڈا کرنے کیلئے یہ تعویز اپنے سرہانے کے نیچے رکھ لیں۔ انشاءاللہ لڑائی دور ہوگی۔

الہ ع ۱۱۵۱۱۹۹۸۱۸۹۴۱۷

از تحریر: فیض محمد جسکانی، پنوعاقل (سندھ)

# نقش مُسبع

یہ نقش مسبع محبت اور ہر کام کے لئے مفید او مجرب ہے اس میں سات عدد جو ہیں وہ خاص اہمیت اور حیثیت رکھتے ہیں۔ کلمہ شریف میں بھی سات الفاظ ہیں۔ اس کے علاوہ آسمان سات ہیں۔ سمندر سات ہیں، طبقات سات ہیں، قرآن پاک میں منزلیں سات ہیں، جنت اور دوزخ میں درجات بھی سات ہیں، سات عدد کی اور بھی خصوصیات ہیں لیکن یہ چند لکھی ہیں اس نقش کی ترکیب یہ ہے۔ ٹوٹل رقم سے 168 کم کر کے 7 سے تقسیم کریں اور باقی جو رہے۔ اگر 1 رہے تو 43 خانے میں 2 رہے تو 36 خانے میں 3 رہے تو 29 خانے میں 4 رہے تو 23 خانے میں 5 رہے تو 15 خانے میں 6 رہے تو 8 ویں خانے میں اضافہ کریں۔

**مثال:۔** طالب آفتاب بنت زینت اعداد 1051

مطلوب شاہواں بنت ہوا اعداد 376

1 آیت کے اعداد 1492

2 آیت کے اعداد 1291

3 آیت کے اعداد 2123

ٹوٹل 6333

کاٹ 168

باقی 6165

رقم 6165 کو 7 سے تقسیم کیا تو جواب آیا 880 یہ اعداد 1 خانے میں رکھیں اور باقی 5 جو 15 خانے میں رکھے گئے ہیں۔

**نقش یہ ھے۔**

| ۹۰۱ | ۹۰۲ | ۹۱۰ | ۹۱۸ | ۹۲۶ | ۸۸۴ | ۸۹۲ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۹۱۱ | ۹۱۹ | ۹۲۷ | ۸۸۵ | ۸۸۶ | ۸۹۵ | ۹۰۳ |
| ۹۲۸ | ۸۸۶ | ۸۸۷ | ۸۹۶ | ۹۰۴ | ۹۱۲ | ۹۲۰ |
| ۸۸۸ | ۸۹۷ | ۹۰۵ | ۹۱۳ | ۹۲۱ | ۹۲۹ | ۸۸۰ |
| ۹۰۶ | ۹۱۴ | ۹۲۲ | ۹۲۳ | ۸۸۱ | ۸۸۹ | ۸۹۸ |
| ۹۱۶ | ۹۲۴ | ۸۸۲ | ۸۹۰ | ۸۹۹ | ۹۰۷ | ۹۱۵ |
| ۸۸۳ | ۸۹۱ | ۹۰۰ | ۹۰۸ | ۹۰۹ | ۹۱۷ | ۹۲۵ |

**چال نقش یہ ھے۔**

| ۲۱ | ۲۲ | ۳۰ | ۳۸ | ۴۶ | ۵ | ۱۳ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۳۱ | ۳۹ | ۴۷ | ۶ | ۱۴ | ۱۵ | ۲۳ |
| ۴۸ | ۷ | ۸ | ۱۶ | ۲۴ | ۳۲ | ۴۰ |
| ۹ | ۱۷ | ۲۵ | ۳۳ | ۴۱ | ۴۹ | ۱ |
| ۲۶ | ۳۴ | ۴۲ | ۴۳ | ۲ | ۱۰ | ۱۸ |
| ۳۶ | ۴۴ | ۳ | ۱۱ | ۱۹ | ۲۷ | ۳۵ |
| ۴ | ۱۲ | ۲۰ | ۲۸ | ۲۹ | ۳۷ | ۴۵ |

یہ نقش مسبع جائز تمام مسئلے کے لئے جس نے بھی استعمال کیا اسے مطلب ضرور حاصل ہوگا۔ اور یہ کہ مطلوب کا کھانا پینا طالب کے بغیر حرام ہو جائے گا یہ نقش تین لکھے جائیں گے ایک بازو میں دوسرا درخت میں اور تیسرا انڈہ کی زردی میں رکھ کر آگ کے نیچے دفن کریں۔ یہ نقش پورے قوانین کے ساتھ لکھا گیا تو ضرور فائدہ ہوگا۔

# خواتین کے مسائل اور اُن کا حل

از تحریر: ظفر اقبال خٹک، جنڈ (اٹک)

**محترم قارئین!** خواتین ہمارے معاشرے کا ایک اہم اور لازمی حصہ ہیں۔ مردوں کے مقابلے میں خواتین اپنے مسائل بیان کرنے اور حل تلاش کرنے میں زیادہ مشکلات کا شکار رہتی ہیں۔ فطری طور پر ان کے اندر ایک ہچکچاہٹ اور احساس کمتری موجود ہوتی ہے۔ اس ضرورت اور اہمیت کے پیش نظر میں آج خواتین سے متعلق چند مسائل اور ان کا حل اس تحریر کی وساطت سے پیش کر رہا ہوں تاکہ خواتین جوان مسائل کا شکار ہوں وہ بہتر طور پر مستفید ہو سکیں اور میرے نیک ارادے اور خدمت خلق کے جذبے کو تقویت مل سکے کیونکہ جب ہمارے جذبے نیک ہوں تو پھر اللہ تعالیٰ کی ذات کی مہربانیاں بھی ہمارے قدم چومتی ہیں۔ خواتین سے گذارش ہے کہ مجھ ناچیز اور شاہ زنجانی کی پوری ٹیم کیلئے اپنی دُعاؤں میں ضرور شامل رکھیں۔ کسی بہن کا کوئی مسئلہ ہو تو وہ براہ راست بھی پوچھ سکتی ہے۔

**برائے حمل:**۔ جن عورتوں کا حمل نہ ٹھہرتا ہو اُن کی بائیں ران پر اگر یہ تعویز لکھ کر باندھ دیا جائے تو انشاء اللہ حمل ٹھہر جائے گا۔

| عہ | عہ | عہ | عہ |
|---|---|---|---|
| وا | وا | وا | وا |
| ۹ | ۹ | ۹ | ۹ |
| ۷ | ۷ | ۷ | ۷ |

**بانجھ پن:**۔ اگر کوئی عورت بانجھ ہو تو اس کے گلے میں یہ نقش لکھ کر ڈال دیا جائے تو انشاء اللہ اسے حمل قرار پائے گا۔

۷۸۶

| ۵ | ۹ | ۱ |
|---|---|---|
| ۲ | ۶ | |
| ۱۱ | یاحیی | ۷ |

**حفاظت حمل:**۔ اکثر عورتوں کے حمل گر جاتے ہیں۔ تھوڑی سی بے احتیاطی سے وہ اپنا حمل ضائع کر بیٹھتی ہیں تو ایسی صورت میں گیارہ مرتبہ سورۃ اخلاص روزانہ پانی پر دم کر کے پلائیں انشاء اللہ حمل دوبارہ نہیں گرے گا۔ مزید یہ کہ کچے دھاگے کے سات تار لے کر گیارہ مرتبہ سورۃ مزمل پڑھیں اور ہر بار سورۃ پڑھنے کے بعد دھاگے پر گرہ دیتے جائیں جب گیارہ بار سورۃ مکمل ہو جائے تو اس دھاگے کو عورت کی کمر میں باندھ دیں انشاء اللہ حمل برقرار رہے گا۔

**اَیّام کی زیادتی:**۔ ذرد روشنائی سے یہ نقش لکھ کر عورت کے گلے میں ڈال دیں نیز اسی تعویز کو الگ لکھ کر تین دن تک صبح نہار منہ متواتر پلائیں انشاء اللہ یہ معاملہ درست ہو جائے گا۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ یَا عَجَائِبَ الۡخَفَاءِ بَاوَرَاءِ الۡخَلَق

**لیکوریا:**۔ لیکوریا اور رحم کے ارد گرد امراض جن میں رسولی بھی شامل ہے ان سب کیلئے یہ تعویز لکھ کر موم جامہ کر کے گلے میں ڈال دیں اور ایک تعویز روزانہ صبح نہار منہ چالیس روز تک متواتر پانی میں دھو کر پلائیں۔

هُوَ الۡاَمۡرُ هِیَ عَمَانُوِیۡلُ بِحَقِّ یَاحَیُّ یَاقَیُّوۡمُ یَابَارِیءَ الۡمُصَوِّ اَلۡاَرۡحَامِہٖ

**دردِ زِہ:**۔ یہ نقش موی کاغذ پر لکھ کر پیدائش کے وقت حاملہ کی سیدھی ران پر باندھ دیں۔ انشاء اللہ بہت آسانی سے ولادت ہوگی۔ مگر ایک بات کا خاص خیال رکھیں کہ یہ تعویز صرف ولادت سے چند گھنٹے پہلے باندھیں، بہت پہلے دنوں میں نہ باندھیں۔

XXX XX
● +++ ++

**وَضع حمل کے بعد پیٹ بڑھنا:**۔ بچے کی پیدائش کے بعد اگر کسی عورت کا پیٹ بڑھ جائے تو اسے چینی کی پلیٹ پر زرد رنگ سے "تسطیر

باقی صفحہ نمبر 29 پر

# اعمالِ گرہن

از تحریر: سید منصور علی زنجانی

**چاند گرہن:۔** ابتداء 7 اگست 2017ء 20 بجکر 50 منٹ، خاتمہ 8 اگست 01 بجکر 50 منٹ پر ہوگا

**سورج گرہن:۔** ابتداء 21 اگست 2017ء 20 بجکر 46 منٹ، خاتمہ 22 اگست 02 بجکر 04 منٹ پر ہوگا

گرہن کے وقت ہر عمل کی طاقت 100 گنا بڑھ جاتی ہے۔ گرہن میں آپ کسی بھی عمل کی زکات ادا کر سکتے ہیں۔ خاص کر سفلی اعمال بندش کے علاوہ مندرہ مولا علی علیہ السلام کی زکات کی ادائیگی بہت موثر ہے۔ گرہن کے دوران جو بھی زکات ادا ہو گی، وہ زکات اصغر ہوگی اور ایک سال کے لیے کارآمد ہوگی۔ آپ کسی اور کو اس زکات کی اجازت نہیں دے سکتے۔ اکثر عاملین اور نوآموز عامل حروف صوامت کی زکات ادا کر دیتے ہیں، اس کی مداومت کرنے میں دیکھا گیا ہے۔ حروفِ صوامت کے بڑے بڑے عاملین خود ان حروف کی نحوست کا شکار ہو کر اپنے اوپر بندش لگا کر بیٹھتے ہیں۔ اس سے بہتر ہے کہ دیے گئے اعمال کی زکات ادا کریں۔ سورۃ کوثر سورۃ فیل کے علاوہ کئی اعمال جن میں شرک کا پہلو نہیں نکلتا۔ خاص کر آپ آئینہ قسمت کی شائع کردہ کتاب مصباح العملیات میں درج مندرہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ کی زکات ادا کر سکتے ہیں۔ جس کے بارے میں حضرت سیّد الحاج ناظر حسین شاہ زنجانیؒ فرماتے ہیں کہ "حضور سیّد مولائے کائنات امام المشارق والمغارب مظہر العجائب غالب علیٰ کل غالب علی ابن ابی طالب نفس رسول ثانی اثنین علیہ التحیات والصلوٰۃ والسلام کا فیض ہی حقیقتاً فیضانِ محمدیہ ہے۔ قلندریہ طریقہ میں مندرہ شاہِ مردان بھی اسی قبیل کا ایک ورد ہے، اس فیضان کا اثر میں نے اپنی آنکھوں سے دیکھا ہے۔ دربار پسیانوالہ میں چارپائیوں، کندھوں، تختوں پر لا کر بیمار لوگ آتے تھے اور مندرے کی بدولت اپنے پاؤں پر چل کر واپس جاتے۔ بڑے سے بڑا شاہ جنات اس مندرے کے آگے ٹھہرتا نہ تھا۔ بلائیں اس کے فیضان کی برکت سے دم دبا کر بھاگ جاتی تھیں"۔

اس کی زکات 40 دن کی ہے مگر گرہن کے وقت پانی کے پاس 41 دفعہ آپ اس کو پڑھ لیں۔ جب اس کی تعداد پوری کر لیں تو نیاز دیں یہ ختم پنجتن پاک اور فاتحہ حضور سیّد ناظر حسین شاہ زنجانی اور بابا جیون شاہ سرکار رحمۃ اللہ علیہ کی دلوانی ضروری ہے۔ اس کی برکت سے فیضان جاری ہو جائے گا۔ میں تو اس دوران لوح تسخیر کی زکوٰۃ ادا کرتا ہوں اور اسے طاقتور کرتا ہوں۔ اس موقع کی مناسبت سے جفری عمل کے ساتھ ایک عمل حب و بغض بھی لکھ رہا ہوں۔ اس کی چاند گرہن کے وقت زکات ادا کر لیں۔ انشاء اللہ ساری زندگی کام دے گا۔ پہلا عمل درج کر رہا ہوں۔

یہ عمل سورۃ الفیل سے متعلقہ ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ٥ اَجِبْ دَعْوَدِیْ یَا اَمْعَا کِیْلُ بستم خواب و خود فلاں بن فلاں علیٰ حُبِّ فلاں بن فلاں۔ اَلَمْ تَرَ کَیْفَ یَا جِبْرَائِیْلُ بستم دو چشم فلاں بن فلاں علیٰ حُبِّ فلاں بن فلاں۔ فَعَلَ رَبُّکَ یَا شَمْسَائِیْلُ بستم دو گوش فلاں بن فلاں علی حُبِّ فلاں بن فلاں۔ بِاَصْحَابِ الْفِیْلِ یَا کلکائِیْلُ بستم زبان فلاں بن فلاں علی حُبِّ فلاں بن فلاں۔ اَلَمْ یَجْعَلْ کَیْدَھُمْ یَا لُومائِیْلُ بستم بینی فلاں بن فلاں علی حُبِّ فلاں بن فلاں۔ فِیْ تَضْلِیْلٍ یَا میکائیلُ بستم ہفت اندام فلاں بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں۔ وَ اَرْسَلَ عَلَیْھِمْ

یَا اسرافیل بستم دھن فلاں بن فلاں علٰی حُب فلاں بن فلاں۔ طَیۡرًا اَبَابِیۡلَ یَا تَرۡتَائِیۡلُ بستم گلو فلاں بن فلاں علٰی حُب فلاں بن فلاں۔ تَرۡمِیۡهِمۡ بِحِجَارَةٍ یَا عَزۡرَائِیۡلُ بستم سینه فلاں بن فلاں علٰی حب فلاں بن فلاں۔ یَا بدوح مِنۡ سِجِّیۡلٍ یَا کَشۡفَائِیۡلُ بستم قلب فلاں بن فلاں عَلٰی حُب فلاں بن فلاں۔ فَجَعَلَهُمۡ یَا اَجۡمَائِیۡلُ بستم شکم فلاں بن فلاں عَلٰی حُبُ فلاں بن فلاں کَعَصۡفٍ مَّاۡکُوۡل یا تنکافِیۡلُ بستم ناف و دُبر فلاں بن فلاں علٰی حُب فلاں بن فلاں۔ سَامِعًا مُطِعًا حَافِظًا اَجِبۡ بِحَقِّ اَلَمۡ تَرَ کَیۡفَ یَارَبَّ الۡعَالِمِیۡنَo

**طریقہ زکات یہ ھے:** باموکل سورۃ فیل گرہن کے وقت 150 بار پڑھ لیں۔ یہ زکات اصغر ادا ہو جائے گی۔ کسی بھی میٹھی چیز پر دم کریں اور مطلوب کو کھلا دیں، محبت میں بے قرار ہو گا۔ میاں بیوی کی محبت کے لیے ماں باپ، بہن بھائیوں میں محبت پیدا کرنے کے لیے۔

**دوسرا طریقہ ھے** کہ سرخ شکر پر 19 بار پڑھ کر چیونٹیوں کو ڈالیں۔ 21 دن تک تو مطلوب کا دل محبت میں اس طرح بے قرار ہو گا، جیسے اس کے دل کو کوئی چیز کاٹ رہی ہے۔ اسی طرح سورۃ الحمد شریف کی زکات زبان بندی برائے محبت ادا کر سکتے ہیں۔ یہ عمل پچھلی بار دے چکا ہوں۔

جفری عمل یہ ہے کہ سورۃ والشمس کے اعداد قمری لیں۔ اسکے حروف بنائیں، اگر تین حروف بنیں تو پہلے حرف سے آئیل لگا کر موکل بنا لیں۔ دوسرے حرف سے یوش لگا کر جن اور تیسرے حرف سے طیش لگا کر اعوان لگائیں۔ اپنے نام کے اعداد لے کر ان سے اسی طرح حروف ثلاثہ بنائیں اور موکل جن اور اعوان بنائیں۔ اب ایک مثلث آتشی اسی طرح پیدا کریں کہ سورۃ شمس کے قمری حروف سے پیدا کردہ موکل جن دوم اور سوم میں لکھیں۔ دوسرے تین خانوں میں اپنے نام کے تینوں موکل لکھیں۔ باقی تیسرے خانوں میں اپنے اور سورۃ کے اعداد آپس میں جمع کر کے موکل بنا کر لکھیں۔ عمل سے قبل غسل کریں۔ صندل سرخ کا بخور سلگائیں اور نقش پُر کر کے انگشتری میں نگینہ کے نیچے رکھ دیں۔ دوسرے دن چاند کی جو تاریخ ہو، اُتنی بار سورۃ شمس پڑھیں اور انگوٹھی پر دم کریں اور روزانہ ایک کا اضافہ کر کے 21 روز تک دم کریں۔ پڑھتے وقت ساعت قمر کا ہو گا۔ انشاء اللہ ترقی ملازمت، وسعت رزق اور تسخیر خلق ہو گی اور بھی بہت سے فوائد ہیں، جو بعد استعمال معلوم ہوں گے۔

# ثاقب ارسل جفر

از تحریر: حکیم منیر احمد میرانی قمبر (لاڑکانہ)

جب کوئی شخص خلاف کام کرتا ہو یا خلاف چلتا ہو یا برا بھلا کہتا ہے یا برائی کرتا ہے یا آفیسر خلاف چلتا ہو تو اس آفیسر کی بولتی بند کریں یا میاں بیوی میں کوئی بدزبانی ہوتی ہو یا تو تو مَیں مَیں کرتا ہو تو یہ عمل کریں۔ آسان عمل پر تاثیر تیر بہدف ہے۔ اسم پاک "یا والی" کی دوران چاند گرہن یا سورج گرہن میں پہلے اس اسم پاک یا والی کی زکوۃ ادا کریں، جو بالکل آسان ہے۔ اس زکوٰۃ صغیر ادا کرنے سے آپ ایک سال تک عامل ہیں، آرام سے دشمن یا آفیسروں کی زبان بندی کر سکتے ہیں۔ اسم یا والی کا مثلث 47 الواح آتشی، 47 الواح بادی، 47 الواح آبی اور 47 الواح خاکی عین وقت گرہن میں تیار کریں۔ پاک صاف کاغذ اور پاک سیاہی سے آتشی الواح کو جلائیں۔ بادی الواح کو پیپل کے درخت میں باندھیں، آبی الواح کو جاری آب میں بہا دیں، خاکی الواح کو پاک زمین میں دفن کریں اور نماز آیات چاند یا سورج گرہن پڑھیں، پھر اسی مصلہ پر 2209 مرتبہ اسم یا والی پڑھیں۔ اب آپ عامل ہو گئے۔

ایک سال کے لیے عمل کو جاری رکھنے کے لیے 47 مرتبہ نمازِ عشاء کے بعد پڑھیں، اب کسی کی زبان بند کرنی ہو تو 4 الواح تیار کریں۔ ساعت عطارد میں ایک کو قبر میں دفن کریں، ایک وزن کے نیچے رکھیں، ایک کو دشمن کی گزرگاہ میں دفن کریں، ایک کو راست بازو میں باندھو اور سکون حاصل کرو۔ اس عمل کی اجازت مجھ سے لو یا سیّد انتظار حسین شاہ زنجانی صاحب سے حاصل کرو۔

ترتیب الواح زکوٰۃ میں استعمال کریں۔

| ۷۸۶ چال آتشی | | |
|---|---|---|
| ۱۷ | ۱۱ | ۱۹ |
| ۱۸ | ۱۶ | ۱۳ |
| ۱۲ | ۲۰ | ۱۵ |

| ۷۸۶ چال بادی | | |
|---|---|---|
| ۱۲ | ۱۸ | ۱۷ |
| ۲۰ | ۱۶ | ۱۱ |
| ۱۵ | ۱۳ | ۱۹ |

| ۷۸۶ چال آبی | | |
|---|---|---|
| ۱۷ | ۱۸ | ۱۲ |
| ۱۱ | ۱۶ | ۲ |
| ۱۹ | ۱۳ | ۱۵ |

| ۷۸۶ چال خاکی | | |
|---|---|---|
| ۱۵ | ۲۰ | ۱۲ |
| ۱۳ | ۱۶ | ۱۸ |
| ۱۹ | ۱۱ | ۱۷ |

یہ لوح زبان بندی کے کام میں استعمال کریں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یاوالی یاجبرائیلؑ یاوالی

| | | |
|---|---|---|
| ۱۵ | ۲۰ | ۱۲ |
| ۱۳ | ۱۶ | ۱۸ |
| ۱۹ | ۱۱ | ۱۷ |

یاوالی یامیکائیلؑ یاوالی

کھیعص اسرافیل — حمعسق عزرائیل




28 حروفِ قمری میں سے 13 حروف قمری ایسے ہیں جو کہ بے زکات انہیں حروف صوامت کہا جاتا ہے۔ ان سے تیار کردہ اعمال اثرات میں بے مثال ہیں جن کی کاٹ آسانی سے نہیں ہوتی بلکہ ان کی زکات بھی زکات در زکات ادا کرنے ہوتی ہے۔ یعنی اس کی زکات اکبر 13 گرہن مسلسل ادا کرنے سے ہو گی۔ تب جا کر ان کی تاثیر ہوتی ہے۔ اح در س ص ط ع ک ل م و ہ

اگر ان کو مرکب حالت میں لکھا جائے تو یہ صورت بنتی ہے۔

احل ، رسص ، طعك ، لموہ

یہ وہ الفاظ ہیں جو کئی سالوں سے رائج ہیں اور ان سے علم الجفر میں کام لیا جاتا ہے۔ ایک اہم بات ذہن نشین رہے کہ علم الجفر خالصتاً حروف کا علم ہے۔ اگرچہ ہم ان کو اعداد میں تبدیل کر کے کام لیتے ہیں جو طاقت حرف کی شکل میں ہے، اعداد میں نہیں۔ اس لیے جفر کی رُو سے ایسا عمل تجویز کریں۔ جس سے حرف کی طاقت لازمی اُجاگر ہوتی ہو، تب جا کر عمل اپنا اثر دکھائے گا۔

**عقود اور بندش:** عقود اور بندش، خاتمہ دشمن یا کسی اور کو سزا دینا مقصود ہو (جبکہ آپ خود یہ طاقت نہ رکھتے ہوں کہ آپ خود ظالم کے خلاف نہیں اُٹھ سکتے) حروف صوامت اور پارہ نمبر 17 کی ان دو آیات سے کام لے سکتے ہیں۔

**آیت نمبر 1:** حَتّٰى تَاْتِيَهُمُ السَّاعَةُ بَغْتَةً اَوْ يَاْتِيَهُمْ عَذَابُ يَوْمٍ عَقِيْمٍ (۵۵) **ترجمہ:** یہاں تک کہ قیامت اُن پر ناگہاں آ جائے یا نامبارک دن کا عذاب اُن پر واقع ہو۔

**آیت نمبر 2:** بَلْ تَاْتِيْهِمْ بَغْتَةً فَتَبْهَتُهُمْ فَلَا يَسْتَطِيْعُوْنَ رَدَّهَا وَلَا هُمْ يُنْظَرُوْنَ (۴۰)

آیت نمبر 1 کے اعداد 5170 اور آیت نمبر 2 کے اعداد 5521 ہیں۔ یہ آپ پر منحصر ہے کہ آپ کس طرح حروف صوامت میں ان آیات کو شامل کر کے ایک بامقصد عمل اور سریع التاثیر عمل بنا سکتے ہیں اور ان سے باکمال عمل تیار کر سکتے ہیں، میرا کام تھا نشاندہی کرنا۔ جب تک حروف صوامت کی زکات ادا نہیں کی ہو گی، عمل میں تاثیر پیدا نہیں ہوگی۔ ایک ضروری بات یہ لازمی ذہن میں رکھیں یہ دونوں آیت میں سے ہر آیت کو اگر آپ استعمال کرتے ہیں تو یہی آیت 7 کلو اناج پہلے کیڑے مکوڑوں کو ڈالنا ضروری ہے وگرنہ الٹا نقصان کا اندیشہ ہے۔

## اعمالِ گرہن

**جنات یا غیبی چیزوں کا نظر آنا:** بعض اوقات کچھ ایسے مریض ہوتے ہیں جن کو شیطانی چیزیں، سایہ، جنات یا کئی غیبی چیزیں نظر آتی

ہیں یا جھلک پڑتی ہے یا پھر جنات کا سایہ ہو یا پھر جنات کا سایہ ہو تو اس مرض سے جان چھڑانے کے لیے کوئی چارہ نہ چل رہا ہو تو یہ نقش گرہن کے اوقات یا قمر درعقرب کے اوقات میں تیار کر کے رکھ لیں۔ اگر ٹائم دستیاب ہو تو مریض کی آنکھوں پر ہاتھ رکھ کر درج بالا آیت کو 7 مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور یہ نقش اُس کو پہنا دے۔ جنات، آسیب، چڑیل یا پھر کوئی بھی غیبی چیز اس کو دکھائی نہیں دے گی، بلکہ نزدیک بھی نہ آئے گی۔ اُس سے مکمل طور پر چھٹکارہ حاصل ہوگا۔

**نقش اورآیت درج ذیل هے:**

٧٨٦
جبرائیل

| | | |
|---|---|---|
| ١١٢٢ | ١١٢٣ | ١١١٨ |
| ١١١٧ | ١١٢١ | ١١٢٥ |
| ١١٢٤ | ١١١٩ | ١١٢٠ |

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ
وَجَعَلۡنَا مِنۡۢ بَیۡنِ اَیۡدِیۡهِمۡ سَدًّا وَّمِنۡ خَلۡفِهِمۡ سَدًّا فَاَغۡشَیۡنٰهُمۡ فَهُمۡ لَا یُبۡصِرُوۡنَ

**گھر سے بیماری کا خاتمہ:** نظر بد، جنات و آسیب یا کسی اور غیبی چیز کا سایہ ہو یا ایسا شخص جو کافی عرصہ سے کسی نہ کسی بیماری میں مبتلا ہو اور بیماری جانے کا نام نہ لے اور نہ ہی کوئی دوا اثر کرتی ہو۔ ایسا شخص گرہن کے اوقات میں یہ نقش کافی سارے لکھ کر رکھ لے اور مریض کے استعمال شدہ کپڑے میں اس نقش کو لپیٹ کر مریض کو دھونی دے اور بلکہ پورے گھر میں دھونی دے۔ انشاء اللہ ایک ہی یوم میں اثر سامنے آجائے گا۔ مرض میں افاقہ ہوگا، جنات، آسیب سے جان چھوٹ جائے گی۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| سلحج | سلحج | سلحج | سلحج |
| سلحج | سلحج | سلحج | سلحج |
| سلحج | سلحج | سلحج | سلحج |
| سلحج | سلحج | سلحج | سلحج |

# کالے جادو کا توڑ،
## خاص الخاص اور مجرب عمل

از تحریر: ظفر اقبال خٹک، جنڈ (اٹک)

**محترم قارئین!** رمضان المبارک کے اس بابرکت مہینے میں نیت ثواب اور خدمتِ خلق کے جذبے کے تحت آپ کی خدمت میں کالے جادو کے توڑ یا کاٹ کیلئے دو خاص الخاص اور مجرب اعمال کے ساتھ حاضرِ خدمت ہوں۔ چونکہ ہمارے معاشرے میں جادو کے مسائل بہت عام ہیں اور اس کی کاٹ کیلئے عوام کو بہت جستجو اور مشکلات درپیش رہتی ہیں۔ اس مجبوری اور اہمیت کے پیشِ نظر میرے ارسال کردہ اور پیش کردہ یہ دو اعمال بطور تحفہ حاضر ہیں۔ اس سے بھرپور استفادہ حاصل کریں اور مجھے اور شاہ زنجانی کی پوری ٹیم کو دُعاؤں میں ضرور یاد کریں۔ عامل حضرات کو میری اجازت ہے وہ یہ عمل کر سکتے ہیں مگر کوئی اور قاری اگر خود ہی یہ عمل کرنا چاہے تو ایسی صورت میں میری اجازت اور راہنمائی ضروری ہے۔

**کالا جادو پہلا عمل:۔** یہ عمل گندے اور سفلی علم کی کاٹ کیلئے استعمال میں لایا جاتا ہے۔ یہ عمل بزرگوں سے بھی منقول ہے اور اسی وجہ سے آج منفرد اور مجرب گردانا جاتا ہے۔ طریقہ یہ ہے کہ نیچے دی ہوئی عبارت کو 21 مرتبہ سرسوں کے دانوں پر پڑھ کر گھر کے تمام گوشوں میں سرسوں کے دانے ڈال دیں۔ 21 مرتبہ ہی سرسوں کے تیل پر پڑھ کر دم کر لیں اور روزانہ رات کو سوتے وقت مریض کے پورے جسم کی مالش کریں۔ 21 مرتبہ تازہ پانی پڑھ کر مریض کو پلائیں۔ رات کو مالش کرنے کے بعد صبح مریض کو لازماً نہلائیں اور نہلانے کے بعد دم شدہ پانی استعمال کرائیں۔ یہ عمل 7 دن تک لگاتار دہرائیں علاوہ ازیں پیر کے دن اس عبارت کے 3 عدد نقش تیار کر لیں یعنی اسی طرح لکھ لیں۔ ایک مریض کے گلے میں موم جامہ کر کے پہنا دیں۔ ایک مکان کی چھت میں لٹکا دیں ایک دروازے کی چوکھٹ پر لٹکا دیں۔ انشاء اللہ 7 دن میں جادو کے تمام اثرات زائل ہو جائیں بلکہ اس عمل کی ایک اہم خاصیت یہ بھی ہے کہ یہ جادو کاٹ کے بعد جادو کرنے والے پر پلٹ بھی جائے گا۔

**عبارت یہ ھے:۔**

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ؕ بند بند بند، سحر بند، اثر بند، آسیب بند، کرتوت بند، دشمن کا دماغ بند، دشمن کا دل بند، دشمن کا ہاتھ بند، دشمن کا پیر بند، دشمن کا وار بند بحق حضرت علی کرم اللہ وجهه بحق عَلِیٌّ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ کی دھائی محمد رسول اللہ العجل العجل العجل، الساعة الساعة الساعة (اوّل وآخر درود شریف 3,3 مرتبہ)

**کالا جادو دوسرا عمل:۔** یہ عمل بھی اپنے اندر اتنی ہی صلاحیت اور اثر رکھتا ہے جتنا کہ عمل نمبر 1 اوپر بیان کیا جا چکا ہے۔ یہ اوپر بیان کردہ عمل کا ایک متبادل عمل ہے یہ قارئین پر منحصر ہے کہ وہ کس عمل سے استفادہ حاصل کرتے ہیں وہ اپنے مسئلے کو سامنے رکھ کر جیسے مناسب سمجھیں کوئی بھی ایک عمل کر سکتے ہیں۔ مگر یہ بات ذہن نشین کر لیں کہ دونوں عمل ایک ساتھ نہیں کئے جا سکتے ہیں۔ صرف ایک وقت میں ایک عمل ہی موثر اور کارآمد ہوگا۔ اس عمل کا طریقہ یہ ہے کہ بعد نماز فجر کسی بھی دن 41 مرتبہ یہ آیت پڑھ کر (اوّل وآخر درود شریف 3,3 مرتبہ) پڑھ کر اپنے ہاتھوں پر دم کر کے پورے جسم/بدن پر پھیر لیں۔ انشاء اللہ گیارہ دن میں سحر سے مکمل چھٹکارہ ملے گا۔

اِنَّا جَعَلۡنَا فِیۡۤ اَعۡنَاقِهِمۡ اَغۡلٰلًا فَهِیَ اِلَی الۡاَذۡقَانِ فَهُمۡ مُّقۡمَحُوۡنَ ۝ وَجَعَلۡنَا مِنۡۢ بَیۡنِ اَیۡدِیۡهِمۡ سَدًّا وَّمِنۡ خَلۡفِهِمۡ سَدًّا فَاَغۡشَیۡنٰهُمۡ فَهُمۡ لَا یُبۡصِرُوۡنَ ۝

(آیت نمبر 9,8۔ سورۃ یٰسین)

# علم نجوم کے اسلامی نظریات

(قسط نمبر 7)

از تحریر: ڈاکٹر محمد اکمل جاوید، لاہور

## سورج کے باعث نظام کا تبدیل ہو جانا

سورج کے مختلف برجوں میں قیام کے باعث، گرمی، سردی، خزاں و بہار کے موسم، پھل اور سبزیوں کی نشوونما وغیرہ شامل ہے۔ گرمیوں کی سبزیاں اور پھل، سردیوں کی سبزیوں اور پھلوں سے مختلف ہوتے ہیں۔ سورج کے مختلف برجوں میں قیام کے باعث کسی بھی ملک کا نظام مکمل طور پر تبدیل ہو جاتا ہے۔ مثلاً گرمیوں میں لوگ باریک اور ہلکے کپڑے پہنتے ہیں، سڑکوں اور بازاروں میں شربت فروخت ہوتا ہے۔ گھروں، دفتروں وغیرہ میں A.C ائیرکولر اور پنکھے استعمال ہوتے ہیں۔ لوگ ٹھنڈی چیزوں کا استعمال کرتے ہیں سردیوں میں لوگ گرم کپڑے پہنتے ہیں۔ جیکٹ اور سوئیٹر وغیرہ کا استعمال کرتے ہیں۔ سڑکوں اور بازاروں میں مشروبات کی جگہ سوپ، یخنی وغیرہ کے سٹال لگ جاتے ہیں۔ الغرض صرف ایک سورل کی پوزیشن کی تبدیلی کے باعث اللہ عزوجل کے حکم سے تمام نظام تبدیل ہو جاتا ہے۔ سورج کی گردش ہی کے باعث ہم نمازوں کے اوقات کا استخراج کرتے ہیں۔ نمازوں کے اوقات سورج کی مختلف پوزیشنوں کے ٹائم ہیں کہ جب سورج فلاں درجے یا پوزیشن پر ہوگا تو ظہر کا وقت شروع ہوگا۔ اگر غروب ہو جائے تو مغرب کا وقت شروع، اگر طلوع کے تو نماز فجر کا وقت ختم ہو جاتا ہے۔ جبکہ اسلامی مہینوں، تہواروں جیسے شب برأت، عید میلاد النبی ﷺ اور عیدین وغیرہ کا تعلق چاند کے طلوع وغروب ہونے سے ہے۔

## سورج کی الٹراوائلٹ شعاعیں

زمین سے 30 میل اوپر اوزون (Ozone) کی تہہ موجود ہے۔ جس کی وجہ سے سورج کی روشنی فلٹر وہ کر ہم تک پہنچتی ہے۔ اگر یہ اوزون کی تہہ موجود نہ ہو تو سورج کی براہ راست الٹراوائلٹ شعاعیں اتنی طاقتور، خطرناک اور مہلک ہیں کہ دنیا میں موجود تمام جاندار ان شعاعوں کے باعث ہلاک ہو جائیں۔

## سورج کی طاقت کی ایک جھلک

محدب عدسے میں یہ خصوصیت ہوتی ہے کہ یہ اپنے میں سے گزرنے والی سورج کی شعاعوں کے پھیلاؤ کو ایک نقطہ پر اکٹھا کر دیتا ہے۔ آپ دو سے تین انچ سائز کا ایک محدب عدسہ اور ایک عام کاغذ لیں۔ کاغذ کو دھوپ میں رکھ کر محدب عدسے کو کاغذ کے ٹکڑے پر رکھنے کے بعد آہستہ آہستہ اوپر اُٹھاتے جائیں۔ آپ دیکھیں گے کہ جیسے جیسے آپ عدسے کو اوپر اُٹھاتے جائیں گے ویسے ویسے اس محدب عدسے میں سے گزر کر کاغذ پر گرنے والی سورج کی روشنی کا پھیلاؤ کم ہوتا جائے گا۔ جب کاغذ پر سورج کی روشنی کا پھیلاؤ ایک نقطہ یا مسور کے دانے کے برابر رہ جائے تو محدب عدسے کو اسی پوزیشن پر پکڑے رکھیں۔ تقریباً ایک منٹ کے بعد آپ دیکھیں گے کہ سورج کی روشنی کے اثر کے باعث کاغذ کو آگ لگ جائے گی اس سے معلوم ہوا کہ اگر دو سے تین انچ سورج کی روشنی کو ایک نقطہ پر اکٹھا کیا جائے تو یہ روشنی اتنی طاقتور ہو جاتی ہے کہ اس کے ذریعے کاغذ یا انسانی جسم وغیرہ کو جلا سکتے ہیں۔ لیکن اگر یہی عدسہ ایک فٹ مستطیل کا ہو اور جب اس میں سے گزرنے والی ایک فٹ سورج کی روشنی کو ایک نقطہ پر اکٹھا کریں گے تو یہ روشنی نہ صرف لکڑی کو آگ لگا دے گی بلکہ ہر قسم کے پلاسٹک کو بھی پگھلا دے گی۔ اگر ایک میل تک پھیلی ہوئی سورج کی روشنی کو اکٹھا کر لیا جائے تو اسکی طاقت کئی ٹن بارود سے بھی زیادہ ہو جائے گی اور اگر صرف لاہور شہر پر پھیلی ہوئی سورج کی روشنی کو اکٹھا کر لیا جائے تو یہ روشنی اتنی طاقتور ہو جائے گی کہ کسی پہاڑ کو چند سیکنڈ میں راکھ کا ڈھیر بنا دے اور سورج کی اس روشنی کی طاقت کے آگے اس وقت تک کے تمام ایجاد کردہ ہتھیار اور دفاعی ٹیکنالوجیز (Technologies) ہیچ ہو جائیں۔

سوال:۔ کیا سورج کے صرف اتنے ہی اثرات ہیں جو سائنس اب تک دریافت کر چکی ہے؟

جواب:۔ جی نہیں! سورج کے صرف اتنے اثرات نہیں ہیں جو سائنس دریافت کر چکی ہے ورنہ چند سال پہلے ہمیں یہ بات معلوم نہ ہوتی کہ سورج کی توانائی سے بجلی بھی پیدا کی جا سکتی ہے اور سولر سیل ایجاد نہ ہوتا۔ آئندہ آنے والے سالوں میں سولر ٹیکنالوجی اتنی عام ہو جائے گی کہ پٹرول، ڈیزل وغیرہ کا استعمال ختم ہو جائے گا اور ہر چیز سورج کی توانائی پر چلے گی۔




**عبارت عمل:-** عزمت علیکم و اقسمت علیکم اجب یا عزرائیل یا طاطائیل بحق یا اللہ یا لطیف یا مغیث یا مطیع یا بدوح اصغرو اصغرو اصغرو یا قوم ھمزاد حاضر شو بحق لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ بحق حضرت سلیمان بن دائود علیہ السلام برحمتك یا ارحم الراحمین۔

**ترکیب عمل:** یہ عمل ہمزاد کیا ہے؟.......... ایک غیبی خزانہ ہے۔ جو محنت کرے گا وہ اپنی منزل مقصود پائے گا۔ طریقہ عمل یہ ہے کہ نوچندی ہفتہ کو رات بارہ بجے عامل کسی پاک وصاف کمرہ میں داخل ہو جائے پھر خوشبودار بخورات روشن کر کے قبلہ رُخ بیٹھ کر عامل اپنی پشت پر چراغ جلائے جس میں زیتون کا تیل اور پاکیزہ روئی ہو۔ پھر اپنے اردگرد خصوصی حصار سے اپنا حصار کرلیں۔ اور اپنے سایہ کی گردن پر نظر جما کر اوّل و آخر 33 مرتبہ درود شریف پڑھ کر مندرجہ بالا عبارت عمل 525 مرتبہ پڑھ کر آخر میں پھر 33 مرتبہ درود شریف پڑھ کر عمل تمام کرے۔ گیارھویں رات جب عامل کی پڑھائی ختم ہونے والی ہوگی اچانک ہمزاد اس کے سامنے حاضر ہو جائے گا۔ اب عامل کو چاہئے کہ اپنی پڑھائی کی تعداد مکمل کر کے ہمزاد سے وعدہ لے کہ جس وقت بلاؤں فوراً حاضر ہونا اور میرے ہر کام میں میری مدد کرنی ہوگی۔ ہمزاد ان تمام باتوں کا اقرار کرلے گا۔ پھر عامل ہمزاد سے حاضر ہونے کا طریقہ پوچھ لے۔ ہمزاد اپنے حضر ہونے کا طریقہ بھی بتائے گا۔ اگلے دن حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کی دس کلو مٹھائی تقسیم کردیں۔ یہ صرف معصوم بچوں میں بانٹ دیں۔ اس کو خود ہرگز نہ کھائیں۔ عامل جب بھی کسی کام کے لئے ہمزاد کو بلائے گا تو وہ فی الفور حاضر ہو کر آپ کا کام جتنا بھی مشکل ہوگا فوراً پورا کرے گا۔




قارئین آئینہ قسمت کی خدمت میں حصول انعام میں کامیابی کے لئے ایک خاص عمل حاضر خدمت ہے۔

**عمل کا طریقہ یہ ھے:-** کہ علیحدہ پاک وصاف کمرہ میں داخل ہو جائیں تو رات 11 بجے عمل کا وقت مقررہ ہے۔ اب اگربتیاں روشن کردیں تاکہ کمرہ خوشبو سے مہک جائے پھر منہ مغرب کی جانب کر کے اپنے اردگرد خصوصی حصار سے حصار قائم کرلیں۔ پھر عبارت عمل 1100 دفعہ چراغ سامنے رکھ کر پڑھیں۔ چراغ سامنے رکھ کر پڑھیں۔ چراغ روشن رہنا چاہئے۔ جب عمل مکمل ہو جائے، وہیں کمرہ میں سو جائیں۔ اسی طرح 7 تا 11 روز کرنا ہے آخری روز ہمزاد سامنے آئے گا اور نمبر درست انشاء اللہ بتا کر چلا جائے گا۔ اگر آخری روز نہ آئے تو اس مصلے پر سو جائیں۔ جب صبح اُٹھیں گے تو چراغ کے اندر نمبر لکھا ہوا ہوگا بعض اوقات پڑھتے وقت کانوں میں آواز آجاتی ہے بس یہ کھیل لیں اور دوسروں کو ہرگز نہ بتائیں۔ پرہیز جمالی دوران عمل کریں اور فیض اُٹھانے والوں کو چاہئے کہ مجھے دُعاؤں میں یاد رکھیں۔

**عبارتِ عمل یہ ھے:-**

عزمت علیکم و اقسمت علیکم یا ھمزاد انعامی نمبر حاضر ھو کر بتا بحرمتہ لا الہ الا انت سبحانك انی کنت من الظالمین العجل الساعۃ الوحا۔

## اگست 2017ء کیلئے پرائز بانڈز خریدنے کی تواریخ بمعہ اوقات

| | |
|---|---|
| 5 | 2 |
| 6 | 3 |

تاریخ: 01-08-2017
دن: منگل
شہر: راولپنڈی پشاور
مالیت بانڈ: 25000/7500

| | |
|---|---|
| 5 | 3 |
| 1 | 6 |

تاریخ: 15-08-2017
دن: منگل
شہر: ملتان کراچی
مالیت بانڈ: 100/1500

### اگست 2017ء کے لئے پرائز بانڈز خریدنے کی لکی تواریخ بمعہ اوقات

| نمبر شمار | تاریخ | نیک وقت خریداری |
|---|---|---|
| 1 | 3 اگست 2017ء | 11 بجکر صفر منٹ سے لے کر 11 بجکر 40 منٹ تک |
| 2 | 8 اگست 2017ء | 15 بجکر 2 منٹ سے لے کر 16 بجکر صفر منٹ تک |
| 3 | 10 اگست 2017ء | 13 بجکر 1 منٹ سے لے کر 14 بجکر 10 منٹ تک |
| 4 | 15 اگست 2017ء | 11 بجکر 3 منٹ سے لے کر 11 بجکر 53 منٹ تک |
| 5 | 21 اگست 2017ء | 16 بجکر 6 منٹ سے لے کر 17 بجکر صفر منٹ تک |

**نوٹ:** یہ اوقات پاکستان سٹینڈرڈ ٹائم کے مطابق دیے جا رہے ہیں۔

| | 0 | 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | ممکنہ ٹنڈولے | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 0 | | | 02 | 03 | | 05 | 06 | | | | 023 | 062 |
| 1 | | | 12 | 13 | | 15 | 16 | | 18 | 19 | 156 | 163 |
| 2 | | 21 | 22 | | | 25 | 26 | | | 29 | 212 | 296 |
| 3 | | 31 | 32 | | | 35 | 36 | | | 39 | 321 | 395 |
| 4 | 40 | | | 43 | | | | 47 | 48 | | 430 | 487 |
| 5 | | 51 | 52 | 53 | | | 56 | | | 59 | 523 | 596 |
| 6 | | 61 | 62 | 63 | | | 66 | | | 69 | 639 | 691 |
| 7 | 70 | | | | 74 | | | 77 | 78 | | 780 | 747 |
| 8 | | 81 | | | 84 | 85 | | | | 89 | 814 | 895 |
| 9 | | 91 | 92 | 93 | | 95 | | | | 99 | 921 | 951 |

تاریخ: 01-08-2017
دن: منگل
شہر: راولپنڈی/ پشاور
مالیت بانڈ: -/25000,-/7500

59 39 29 56
62 26 53 69

تاریخ: 15-08-2017
دن: منگل
شہر: ملتان/ کراچی
مالیت بانڈ: -/100,-/1500

18 26 31 12
52 16 56 61

2
6 (1) 5
3

5
6 (9) 2
3

| 483091 | |
|---|---|
| 83 | 41 |
| 39 | 91 |

تاریخ: 01-08-2017
دن: منگل
شہر: راولپنڈی/پشاور
مالیت بانڈ: 25000/7500

| 521407 | |
|---|---|
| 07 | 52 |
| 14 | 21 |

تاریخ: 15-08-2017
دن: منگل
شہر: ملتان/کراچی
مالیت بانڈ: 100/1500




**0246-0296**

| 024, 029, 050, 429, 668 | 5 | 9 | 02, 05, 42, 66 |
|---|---|---|---|
| | 2 | 8 | |

مرکز: 3

**4296-6685**

تاریخ: 01-08-2017
دن: منگل
شہر: راولپنڈی/پشاور
مالیت بانڈ: 25000/7500

**4256-5379**

| 425, 537, 358, 836 | 5 | 8 | 42, 35, 53, 83 |
|---|---|---|---|
| | 3 | 2 | |

مرکز: 9

**3581-8365**

تاریخ: 15-08-2017
دن: منگل
شہر: ملتان/کراچی
مالیت بانڈ: 100/1500




ازتحریر: اقبال غنی
ہری پور ہزارہ

**مقدر کا سکندر**

تاریخ: 01-08-2017
دن: منگل
شہر: راولپنڈی/پشاور
مالیت بانڈ: 25000/7500

| S | | | F |
|---|---|---|---|
| 92, 89, 66, 78 | 7 | 2 | 13, 33, 53, 63 |
| | 8 | 4 | |

مرکز: 9

اوپن: 1 - 3 - 5 - 6

| | |
|---|---|
| فسٹ | 134-337-538-639-412 |
| سیکنڈ | 447-056-323-517-727 |
| سیکنڈ | 894-835-662-789-929 |

تاریخ: 15-08-2017
دن: منگل
شہر: ملتان/کراچی
مالیت بانڈ: 100/1500

| S | | | F |
|---|---|---|---|
| 09, 86, 94, 56 | 3 | 0 | 25, 65, 55, 95 |
| | 8 | 7 | |

مرکز: 4

اوپن: 2 - 6 - 5 - 9

| | |
|---|---|
| فسٹ | 257-651-553-954 |
| سیکنڈ | 415-678-741-352 |
| سیکنڈ | 862-941-567-092 |

**انعام لکی نمبرز آئینہ قسمت میں**

| راولپنڈی | مالیت بانڈ: =/7500 | تاریخ: 01-08-2017 | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 92 | 51 | 68 | 54 | 12 | 09 | (بونس) 4569 |

| ملتان | مالیت بانڈ: =/1500 | تاریخ: 15-08-2017 | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 90 | 71 | 46 | 39 | 21 | 15 | (بونس) 6981 |

## گولڈن انعام لکی نمبرز

راولپنڈی — تاریخ: 01-08-2017 — مالیت بانڈ: =/7500

628/806 =260
352/152 =285
254/186 =887

ملتان — تاریخ: 15-08-2017 — مالیت بانڈ: =/1500

453/529 =521
782/799 =079
863/324 =114

لکی نمبرز: ہماری دعا ہے کہ آپ ان لکی نمبرز سے فیض یاب ہوں۔ کسی نقصان سے بچنے کے لیے پرچی نمبر کی بجائے پرائز بانڈز کی خرید پر توجہ دیں۔ ماہرین علم الاعداد کی تمام تر ذہانت آپ کے لیے وقف ہے۔ (ادارہ)

# برج اسد کی شخصیت Leo

23. July - 23. August

از تحریر: سید انور فراز کراچی

## اسد کا طرۂ امتیاز

برج اسد کے تحت پیدا ہونے والے افراد کا نمایاں وصف انا اور حکمرانی ہے۔ محبت کے معاملات میں بھی یہ لوگ عاشق تو ہو سکتے ہیں لیکن معشوق نہیں بن سکتے۔ قیادت کا رجحان ان میں پیدائشی طور پر موجود ہوتا ہے۔ ایمان داری اور وفاداری ان کی سرشت میں شامل ہے۔ کم تر اور گھٹیا چیزوں کی ان کی زندگی میں کوئی گنجائش نہیں۔ ہمیشہ کوئی اعلیٰ مقام یا شان دار چیزیں ان کی نگاہوں کا مرکز ہوں گی۔ ان کے خیالات ہمیشہ اپنے وسائل سے زیادہ بلند ہوتے ہیں۔ دوراندیشی اور سخاوت، آزاد مزاجی، پختہ عزم اور مضبوط ارادے ان کا طرۂ امتیاز ہے۔ اس کے ساتھ ساتھ احساس تفاخر اور امتیاز کا جذبہ اور خوداعتمادی بھی ان میں حد سے زیادہ ہوتی ہے۔ اطاعت اور فرماں برداری کو پسند کرتے ہیں جب کہ سرکشی اور بغاوت یا اپنی رائے سے اختلاف کرنے والے نافرمان لوگوں کے لیے ان کے دل میں کوئی گنجائش نہیں ہوتی ہے۔

## اسد شخصیت و کردار

دائرۂ بروج میں برج اسد نہایت طاقت ور اور اثر آفرین ہے۔ سورج آپ کا حاکم سیارہ ہے اور اس ناتے ساری دنیا کو آپ کے قدموں میں ہونا چاہیے۔ آپ سے عظیم کارناموں، شان دار اور حیرت انگیز کاموں کی توقع رکھی جا سکتی ہے۔ آپ فطری طور پر ایک قائد ہیں، ہوش ربا صلاحیتوں کے مالک، اختیارات تفویض کرنے والے نیز ذمے داری اٹھانے کی بلا کی قدرت آپ رکھتے ہیں۔ دوسروں کے احساسات کو اچھی طرح سمجھنا اور ان کی پذیرائی کرنا، ہم دردی، خیال آفرینی اور بے حد رحم دلی کا مظاہرہ کرنا آپ کی شخصیت کا حصہ ہے، تاہم آپ میں رعونت ہے اور آپ خوشامد پسند بھی ہیں۔ ساتھ ہی آپ کے مزاج میں جانب دارانہ رویوں کا رجحان بھی موجود ہے۔

برج اسد اولوالعزمی اور فیاضی، اعتبار، محبت اور دوستوں کی صحبت کی انتہائی پسندیدگی کی نمائندگی کرتا ہے لیکن ان تمام باتوں میں آپ اپنے مخصوص معیارات کو بھی نظرانداز نہیں کرتے۔ یہ تمام کام نہایت خلوص اور سنجیدگی سے انجام دیتے ہیں۔ آپ کو مرکز نگاہ بننا بہت اچھا لگتا ہے۔ آپ اسپورٹس اور دیگر علوم و فنون کے بھی شائق ہیں۔ آپ کی فطری صلاحیتوں کی وجہ سے آپ کے اندر خودسری اور سرکشی کا رجحان پایا جاتا ہے۔ شاہانہ کرّ وفر کا انداز بھی آپ کی خودسری کا سبب ہو سکتا ہے۔ آپ کو ہوش مندی و دانش مندی کا دامن کبھی نہیں چھوڑنا چاہیے۔

آپ کی شخصیت اور فطرت دوستانہ، مہربان اور درخشاں ہے۔ جیسا کہ آپ کا سیارہ روشن و تاباں سورج ہے۔ آپ دوسروں کے قریب ہونا، ان کی خوشیوں میں شریک ہونا اور اپنی خوشیوں میں انہیں شریک کرنا پسند کرتے ہیں۔ فیاضی کے ساتھ کبھی کبھی نمود و نمائش بھی آپ کے کردار کا خاصہ ہے۔ اگرچہ آپ دوسروں کے درمیان نمایاں، باوقار اور مرکز نگاہ بنے رہنا چاہتے ہیں مگر آپ کبھی بھی ایسی کوئی حرکت نہیں کرتے جو احمقانہ کہی جا سکے۔ اس طرح دوسروں کی احمقانہ باتیں یا حرکات بھی آپ کو سخت ناپسند ہوتی ہیں۔ شروع سے آخر تک توجہ کا مرکز بنے رہنے میں سب سے اہم نکتہ داد و تحسین وصول کرنا ہے نہ کہ تمسخر کا نشانہ بننا۔ آپ کے نزدیک عزت اور احترام کی بہت اہمیت ہے۔ آپ زندگی بھر اس کے لیے جتن کرتے رہتے ہیں اور اس حوالے سے کبھی کوئی سمجھوتا نہیں کرتے۔ آپ ہمیشہ زندگی سے بھرپور لطف اٹھانا چاہتے ہیں لیکن اگر آپ کو وہ حیثیت یا مرتبہ مل جائے جس کے آپ متلاشی ہیں تو اسی پر قانع ہو جاتے ہیں۔ حالات اطمینان بخش ہوں تو اپنے معمولات کے استحکام سے لطف اندوز ہونے لگتے ہیں۔ آتشی برج ہونے کے سبب آپ کسی بھی وقت بے حد پُرجوش اور مغلوب الغضب ہو سکتے ہیں۔

## اسد دوست

بحیثیت دوست آپ صحیح معنوں میں نہایت ہی عمدہ اور مہربان، فیاض و باوقار ہیں۔ آپ کے خلوص اور آپ کی گرم جوشی سے کبھی کسی دوست کو مایوسی نہیں ہوتی۔ آپ اپنے دوستوں کے لیے ایک مثال، ایک نمونہ ہیں۔ احباب آپ کی دوستی پر فخر کرتے ہیں۔

## برج اسد کی محبت کے رنگ ڈھنگ

جہاں تک محبت کا تعلق ہے، آپ بے حد رومان پسند ہیں اور خودنما واقع ہوئے ہیں۔ محبوب کو لبھانے اور رجھانے کے لیے آپ سے زیادہ کوئی نہیں بنتا سنورتا ہوگا اور کوئی عشق کے رموز سے نہ تو اتنا واقف ہوگا اور نہ ہی اس کی اتنی پروا کرتا ہوگا جتنی کہ آپ کرتے ہیں، لہٰذا اب کون سی کسر رہ گئی ہے جو کسی بے کیف سے بے کیف رومانس کو بھی قابل ذکر نہ بنا دے۔ آپ اپنے دوست یا محبوب کی خاطر کچھ بھی کر سکتے ہیں، اپنی زندگی اپنی محبوب ترین ہستی کے لیے وقف کر سکتے ہیں۔ ایک اسد شخصیت کی حیثیت سے آپ ہر کام اسٹائل سے کرنا پسند کرتے ہیں، جو صنف مخالف کو عام طور سے بہت متاثر کرتے ہیں، لہٰذا آپ کا برج محبت اور رومان کے لیے بہترین اور موزوں ترین ہے۔ آپ کے سارے معاشقے اعلیٰ پائے کے ڈرامے ہیں جن میں آپ اپنا کردار مکمل خوبی سے نبھانا جانتے ہیں۔ ایک اوسط درجے کے اسد میں صنف مخالف کے لیے زیادہ کشش ہے اور وہ ہر پہلو سے ایک نظریاتی اور مثالی عاشق ہے، یعنی جذباتی، جسمانی، غرض ہر اعتبار سے آپ کی فیاضی اور کشش صنف مخالف کو پاگل کر سکتی ہے۔ بہرحال آپ ایک اچھے عاشق اور شریک حیات ثابت ہوتے ہیں۔ یہ الگ بات ہے کہ شریک حیات کی حیثیت سے آپ کے اندر حق ملکیت جتانے کا رجحان پایا جاتا ہے۔ اسد خواتین کو اس اعتبار سے محتاط رہنا ہوگا کہ ان کا یہ رجحان شدت نہ اختیار کرے۔ اپنے جیون ساتھی سے بہت زیادہ کی توقع مت رکھیں۔

ان تمام خوبیوں کے باوجود عموماً اسد افراد شادی کے معاملے میں زیادہ خوش قسمت ثابت نہیں ہوتے اور اس کی وجہ یہ ہے کہ وہ غلط لوگوں پر بھروسا کر لیتے ہیں۔ عموماً یہ لوگ محبت کے معاملات میں غیر دانش مندانہ طریقے اور نہایت جوش و خروش کا مظاہرہ کرتے ہیں۔ انسانی فطرت کے ظاہری پہلوؤں پر ضرورت سے زیادہ بھروسا کر لیتے ہیں۔

اسد افراد محبت کی زندگی میں بالعموم بڑے سرگرم عمل ہوتے ہیں اور اپنی محبت کا عملی مظاہرہ کرتے ہیں لیکن زیادہ سنجیدہ لوگوں سے اپنے تعلقات برائے نام رکھتے ہیں۔ انہیں زیادہ ذہین اور غیر روایتی لوگ بھی پسند نہیں ہوتے۔ ایک ساتھی کی حیثیت سے اسد مرد یا عورت سیاسی یا سماجی اعتبار سے زیادہ باشعور ہوتی ہے۔ اگر آپ کسی اسد مرد یا عورت سے شادی کر لیتے ہیں تو اس کی آزادی اور پیار کرنے کی عادت پر قابو پانا آپ کے لیے ایک چیلنج بنا رہے گا۔ اس کے ساتھ ہی اس بات کا بھی خیال رکھیں کہ کہیں اسد ہی آپ کا آقا نہ بن جائے۔

### اسد باپ

آپ کے لیے باپ بننا بے حد مسرت کا باعث ہے۔ آپ خاصی حد تک اپنے بچوں سے اور ان کی سرگرمیوں سے خود کو ہم آہنگ رکھتے ہیں۔ ان کے لیے آپ کے جذبۂ محبت میں بڑی گرم جوشی ہے اور آپ کو ان کی رفاقت بہت اچھی لگتی ہے۔ آپ انہیں اپنے ہم راہ سیر و تفریح کرانے، نیز ثقافتی شوز اور کھیل سے متعلق سرگرمیاں دکھانے لے جاتے ہیں۔ بہتر ہوگا کہ انہیں بار بار کسی چیز کی تاکید کرنے، حد سے زیادہ روک ٹوک کرنے یا ان پر برہم ہونے سے گریز کریں۔ نیز ان سے کوئی ایسی توقع نہ رکھیں جسے پورا کرنا ان کے لیے ممکن نہ ہو۔ ان کی حوصلہ افزائی کرنے میں کشادہ دلی کا مظاہرہ کریں۔

### اسد شوہر

اسد مرد ایک مستحکم رائے کا حامل ہوتا ہے۔ اس کی محبت بہت گہری اور غالبانہ ہوتی ہے لیکن وہ سمجھتا ہے کہ اس کا ہر فرمان ایک قانون ہے۔ وہ ایک ایسی بیوی کو ہرگز پسند نہیں کرے گا جو اس کی وفادار اور اطاعت گزار نہ ہو۔ بیوی کے انتخاب میں اسد مرد اپنے اعلیٰ معیار کا پورا خیال رکھتے ہیں۔

ایک اوسط درجے کا اسد مرد بہت اچھا شوہر ہوتا ہے۔ اس کی سخاوت اور اس کا بارعب اور پُروقار انداز، عاشقانہ طور طریقے اور جذباتی وفاداری زندگی کا ایک بہت بڑا مسئلہ ہے۔ مثبت خصوصیات کا حامل اسد مرد حکم چلانے، تنقید کرنے اور لعن طعن کرنے والی بیوی سے ناخوش رہتا ہے جب کہ وہ اپنی بیوی کو قابل فخر انداز میں دوسروں کے سامنے لانا چاہتا ہے۔ وہ چاہتا ہے کہ اس کی بیوی خاندان اور سماجی حلقوں میں نمایاں نظر آئے اور اس کے پاس دنیا کی بہترین اشیا موجود ہیں۔ اپنی ذات کے لیے وہ ہر اسٹیج پر مرکزی حیثیت چاہتا ہے تاکہ گھریلو اور خاندانی زندگی اس کی ذات کے گرد گھومتی رہے۔ وہ کسی مرحلے پر بھی اپنی بے عزتی یا حکم عدولیت برداشت نہیں کر سکتا۔

### اسد بیوی

برج اسد اور حسن لازم و ملزوم ہیں، لہٰذا ایک اسد عورت نہایت شان دار بیوی ہوتی ہے۔ اس کا زاویۂ نگاہ شاہانہ ہوتا ہے۔ سماجی حسن و وقار اس کا طرۂ امتیاز ہے۔ وہ اعلیٰ درجے کی منتظم ہوتی ہے اور ایک بڑے خاندان کا نظم و ضبط سنبھال سکتی ہے۔ سماجی تقریبات یا خاندانی محفلوں میں اوّل مقام حاصل کر لیتی ہے۔

محبت کے معاملات میں وہ جذباتی اور رقیبانہ مزاج رکھتی ہے۔ پائیدار محبت اور ایثار و قربانی اس کا شیوہ ہے۔ وہ عطا کرنے والی، محسوس کرنے والی اور خیر و برکت والی ہوتی ہے۔ اس کے خاندان والے اس کے پیار و محبت اور الطاف و عنایات کے لیے اس کے احسان نہیں چکا سکتے۔ شوہر سے وفاداری اور اس کی دیکھ بھال کے حوالے سے اس کا رویہ قابل ستائش ہوتا ہے۔ عموماً اسد بیوی اپنے شوہر پر حکومت کرتی ہے۔ اگر شوہر ضرورت سے زیادہ حکم چلانے والا اور بدمزاج نہ ہو، خصوصاً اس کی عزت نفس کو ٹھیس نہ پہنچائے تو وہ اس کی خوشیوں کے لیے کچھ بھی کرسکتی ہے۔ اسے ایک سرگرم زندگی کی ضرورت ہوتی ہے اور وہ کوئی کام سست رفتاری سے نہیں کرتی۔ اپنے جذبۂ رقابت کے تحت بعض اوقات وہ اپنے شک کا کھلا اظہار کر کے شوہر کو پریشان کرسکتی ہے۔ اگر اسد عورت کو خوش قسمتی سے ایک اچھا مرد مل جائے تو اس کی جملہ خوبیاں اجاگر ہوجاتی ہیں۔ پھر وہ دل و جان سے اپنے شوہر کی خدمت کرتی ہے۔

## اسد اور اسد کا ساتھ

دونوں ایک ہی عنصر سے تعلق رکھتے ہیں اور یکساں خصوصیات کے حامل ہیں۔ جب دو گرم جوش اور فراخ دل پیار کرنے والے اور وفادار دل آپس میں ملتے ہیں تو ایک شان دار رشتہ قائم ہوتا ہے۔ دو شیروں کی جوڑی یقیناً کوئی شان دار کارنامہ انجام دے سکتی ہے، کیوں کہ دونوں فطری طور پر بہت دلیر اور مضبوط ہیں اور ہر قیمت پر ایک دوسرے کا تحفظ کریں گے مگر اس رشتے میں کچھ خطرات بھی موجود ہیں، وہ یہ کہ دونوں ہر کامیابی کا سہرا اپنے اپنے سر باندھنے کی کوشش کریں گے بلکہ ایک دوسرے کو یہ بھی جتانے کی کوشش کریں گے کہ ان کا حصہ زیادہ ہے۔ دونوں ہی پہلی پوزیشن کے حصول کے لیے ایک دوسرے کے مقابل صف آرا ہوسکتے ہیں۔ دونوں اپنی پرستش چاہیں گے تو پھر کون کس کی پرستش کرے گا؟ دونوں کو ایک دوسرے سے اپنی تعریف کی خواہش رہے گی مگر یہ کام دونوں کے لیے بہت مشکل ہے۔ یہ وہ وجوہات ہیں جو ان دو شیروں کی جوڑی کے درمیان شروع ہونے والے کسی زبردست معرکہ آرائی کو بنیاد فراہم کر سکتی ہے۔ اس کے علاوہ بھی کچھ دوسرے بہت سے ڈرامے بھی ہوتے رہیں گے، کیوں کہ اسد افراد بنیادی طور پر ایک ڈرامائی شخصیت کے حامل ہوتے ہیں مگر آخر میں ان کی گرم جوشی اور محبت کرنے والی فطرت کا بول بالا ہوگا اور دونوں شیر اپنے فیاضانہ اوصاف کے باعث ایک دوسرے کو معاف کر دیں گے اور ساری تلخی بھول جائیں گے۔

## اسد اور سنبلہ کا ساتھ

اسد کا عنصر آگ اور سنبلہ کا مٹی ہے۔ دونوں عناصر کے درمیان کوئی باہمی تعلق نہیں ہے۔ علم نجوم کے قواعد کی رو سے یہ دونوں جڑواں بروج ہیں۔ دونوں کے درمیان کوئی خاص زاویۂ نظر موجود نہیں ہے۔ سنبلہ شخصیت اپنے مثبت پہلوؤں میں قاعدے قانون کی پابند، باطنی خوبیوں کی مالک، نپا تلا اور درست انداز رکھنے والی صاحب استدلال، معقولیت پسند، نرم مزاج، تجزیہ نگار اور صاحب امتیاز ہوتی ہے جب کہ اس کی منفی خصوصیات میں تنقید و نکتہ چینی، بے لچک ہونا، غیر ہمدرد، جھگڑالو، کنجوس و عیب جو ہونا، حد سے زیادہ شرم و حیا شامل ہے۔

اسد اور سنبلہ کی جوڑی خاصی دشواریوں میں مبتلا ہوسکتی ہے۔ اسد کا ڈرامائی پہلو سنبلہ پر کچھ زیادہ ہی بھاری ہوگا۔ سنبلہ چاہتا ہے کہ اسے سکون سے رہنے دیا جائے۔ وہ خاموشی اور سکوت پسند کرتا ہے۔ شور شرابے اور ڈرامے بازی سے اسے سخت نفرت ہے، لہٰذا اسد کی ڈرامے بازی اسے مایوس کرسکتی ہے یا وہ اس سے چڑ سکتا ہے۔ دوسری طرف سنبلہ کا بے حد محتاط رویہ اور متلون مزاجی اسد کی آزادروی کو کچل سکتی ہے۔ شاید یہ دونوں ایک دوسرے کے لیے نہیں بنے، لہٰذا یہ رفاقت کسی ناخوش گوار انجام سے دوچار ہوسکتی ہے۔ شیر کو سنبلہ کی مسلسل تنقید، تجزیہ کاری، نکتہ چینی، غلط کو صحیح کرنے کی فطرت پاگل کرسکتی ہے۔ سنبلہ بھی شیر کی اس خواہش اور لگاتار مطالبے پر اس سے متنفر ہوسکتا ہے کہ اس کی اطاعت کی جائے۔ دونوں اگر جیو اور جینے دو کے اصول پر عمل کرتے ہوئے ایک دوسرے سے ایسے مطالبات نہ کریں جنہیں پورا کرنا ان کے لیے ممکن نہیں ہوسکتا تو یہ رفاقت کامیابی کے ساتھ جاری رہ سکتی ہے۔

## اسد اور میزان کا ساتھ

یہ آگ اور ہوا کا ساتھ ہے۔ دونوں عناصر کے درمیان زبردست موافقت موجود ہے۔ علم نجوم کے قواعد کے مطابق دونوں موافقت کا زاویۂ نظر رکھتے ہیں۔ میزان شخصیت اپنے مثبت پہلوؤں میں شائستہ اور باسلیقہ، متوازن اور انصاف پسند، مصلحت اندیش، ذہین اور دل کش اور ہوشیار ہے جب کہ اس کی منفی خصوصیات میں سہل روی اور کسی حد تک سستی و کاہلی، تذبذب، خودغرضی اور بے ثباتی، علیحدہ پسندی شامل ہے۔

اسد اور میزان کا اتحاد نہایت شان دار اور مفید ثابت ہوسکتا ہے۔ دونوں ناقابل

تصور بلندیوں کو چھو سکتے ہیں اور ایک دوسرے کے لیے نہایت فائدہ بخش ثابت ہو سکتے ہیں۔ یہ تعلق بہت نشاط انگیز، ہیجان خیز اور خیال آفریں ہے۔ اسد میزان کو وہ استقامت بخش سکتا ہے جس کی اسے ضرورت ہے اور میزان اسد کے اسٹائل کے شعور کی تعریف کرتا ہے۔ اسد کو میزان کی بے تکلفانہ اور دوستانہ روش اور رویہ پسند ہے، البتہ اگر اسد بہت زیادہ حکم چلانے لگے اور بدمزاجی اور بددماغی کا مظاہرہ کرنے لگے تو میزان خاموشی کے ساتھ اس سے دور ہو جائے گا۔ اسد اور میزان دونوں ہی خوب صورت چیزوں کے شائق ہیں اور انہیں حاصل کرنا چاہتے ہیں۔ دونوں جذباتی اور خوش امید ہیں۔ اسد بھی اتنی ہی توجہ چاہتا ہے جتنی میزان چاہتا ہے اور اگر وہ دونوں ایک دوسرے پر توجہ دیں تو ان کا یہ سفر رفاقت کسی اونچ نیچ کے بغیر جاری رہ سکتا ہے۔ اسد کو یہ سمجھنے کی ضرورت ہوگی کہ میزان کو کوئی فیصلہ کرنے میں دشواری اس وجہ سے نہیں ہوتی کہ وہ اس کی صلاحیت نہیں رکھتا بلکہ اس کا سبب یہ ہے کہ وہ انصاف کے تقاضے نہایت دیانت داری سے پورے کرنا چاہتا ہے۔ میزان کو اپنی حد سے بڑھی ہوئی خوش فکری پر قابو رکھنے کی ضرورت ہوگی۔

## اسد اور عقرب کا ساتھ

یہ آگ اور پانی کا ساتھ ہے۔ دونوں عناصر کا اختلاف ظاہر ہے۔ علم نجوم کے قواعد کی رو سے بھی ان میں مخالفانہ زاویۂ نظر موجود ہے۔ عقرب شخصیت اپنے مثبت پہلوؤں میں باحوصلہ اور باوسیلہ، خوداعتماد اور پُرکشش، حساس اور مصلحت پسند، ہوشیار اور چالاک ہیں، جب کہ اپنی منفی خصوصیات میں غلبہ اور تسلط پسند، حاسد اور عیار، بے رحم اور مغرور، خود تشدد اور طنز کرنے والی ہوتی ہیں۔

شیر (اسد) کو بچھو (عقرب) بہت گہرا اور پُراسرار محسوس ہو سکتا ہے۔ دائرۂ بروج کے یہ دونوں نشان اپنے عقائد کے معاملے میں بے حد مغلوب الغضب ہیں اور اگر دونوں کے درمیان امن وسکون کا رشتہ قائم کرنا ہو تو دونوں کو کسی سمجھوتے پر متفق ہونا پڑے گا، بصورت دیگر کسی ناخوش گوار صورت حال کا سامنا کرنا پڑے گا۔ پیشہ ورانہ سطح پر یہ رفاقت بہت سودمند ہو سکتی ہے لیکن قریبی اور گہرے نجی تعلقات کے لیے نہیں، کیوں کہ یہ دونوں ہی بروج حاکمیت پسند ہیں۔ شیر کھلم کھلا بڑے شاہانہ طمطراق سے حکومت کرتا ہے اور اپنے احکامات کی فوری تعمیل چاہتا ہے جب کہ عقرب اپنی فطرت کے عین مطابق حکومت کرنے کی خفیہ خواہش رکھتا ہے۔ وہ ایک ماہر منصوبہ ساز اور زبردست چالیں چلنے والا ہے، نیز گھات لگا کر اچانک حملہ کرنا پسند کرتا ہے۔ اس کا کھیل نہایت شاطرانہ ہوتا ہے، لہٰذا ان دونوں رفیقوں کو بہت محتاط رہنے کی ضرورت ہے، کیوں کہ کچھ کہا نہیں جا سکتا کہ کس کا داؤ چل جائے۔ دونوں بروج ثابت، یعنی غیر تغیر پذیر ہوتے ہیں۔ ان کی دائمی رفاقت خاصی ضرر رساں اور نقصان دہ ثابت ہوگی۔

## اسد اور قوس کا ساتھ

دونوں کا عنصر آگ ہے جو ایک دوسرے کے لیے تقویت کا باعث ہے۔ علم نجوم کے قواعد کے مطابق دونوں میں دوستی کا زاویۂ نظر موجود ہے۔ قوس شخصیت اپنے مثبت پہلوؤں میں بے خوف اور صاف گو، باحوصلہ، آزاد رو، متجسس اور ذہین، فراخ دل، آرزو مند، فطرت کی شائق ہوتی ہے جب کہ اپنے منفی پہلوؤں میں ضرورت سے زیادہ خوداعتماد، شیخی خور، پُرتشدد، مبالغہ آرا، بے اصول اور اکھڑ اور بے عقلی کا مظاہرہ کرنے والی ہے۔

اسد اور قوس کی رفاقت سودمند ہے۔ دونوں ہی فیاض اور بے چین فطرت کے مالک ہیں۔ دونوں سرگرم اور تھوڑے سے امارت پرست ہیں۔ قوس مہم جوئی کے لیے ہر وقت تیار رہتا ہے اور اسد بھی ہر بات کے لیے آمادہ نظر آتا ہے۔ چناں چہ دونوں سفر اور سیر و سیاحت سے خوب لطف اندوز ہو سکتے ہیں۔ قوس نہایت شگفتہ مزاج ہے اور اسد اس بات کو پسند کرتا ہے۔ سچی بات تو یہ ہے کہ دونوں ایک دوسرے میں بے حد کشش محسوس کرتے ہیں اور دونوں کا ایک دوسرے سے دل نہیں بھرتا۔ دونوں ہی مشورہ قبول نہیں کرتے اور تجربات سے سیکھنا پسند کرتے ہیں۔ دونوں پیسہ کمانے کے معاملے میں تیز ہیں اور انتہائی درجے کے آزادی پسند بھی ہیں، یعنی ایک دوسرے کو تنہا چھوڑ سکتے ہیں۔ بہر حال یہ رفاقت بھرپور اور ہم آہنگ ہوتی ہے۔

## اسد اور جدی کا ساتھ

اسد کا عنصر آگ اور جدی کا مٹی ہے۔ دونوں عناصر کے درمیان کوئی تعلق خاص نہیں ہے۔ یہی صورت حال علم نجوم کے قواعد کے مطابق بھی ہے۔ جدی شخصیت کے مثبت پہلو عملیت اور کارگزاری، مستقل مزاجی، ہم دردی، بلند کرداری، خاموش طبعی اور محتاط روی ہے، جب کہ منفی پہلو شک اور سرد مہری، خودغرضی اور مزاحمت، ضد، خودسری، زود رنجی اور یاسیت ہے۔

اسد اور جدی کی جوڑی مثالی نہیں ہو سکتی۔ شیر کی شاہانہ انا اور بکری کی خندہ پیشانی اور زود رنجی دونوں کے درمیان ایک نمایاں تضاد ہے، البتہ مادی سطح پر ان دونوں کی یکجائی، دولت، شہرت اور عزت کے حصول میں مددگار ثابت ہو سکتی ہے

اور دولت تو ایسی چیز ہے جسے دونوں ہی پسند کرتے ہیں، دونوں ضدی ہیں۔ اگر ٹکراؤ کی نوبت آجائے تو دونوں میں سے کوئی بھی اپنے مؤقف سے پیچھے ہٹنے کے لیے تیار نہ ہوگا، لہٰذا شیر اور بکری اگر ایک گھاٹ پر پانی پینا چاہیں تو دونوں کو ایک دوسرے کو سمجھ کر کچھ الاؤنس دینا ہوں گے۔

## اسد اور دلو کا ساتھ

اسد کا عنصر آگ اور دلو کا ہوا ہے۔ ہوا آگ کو جلنے میں مدد دیتی ہے اور آگ کی حرارت فعالیت بخشتی ہے۔ دونوں عناصر کے درمیان فائدہ بخش ربط وضبط موجود ہے۔ علم نجوم کے قواعد کے مطابق دونوں بروج ایک دوسرے سے ساتویں نمبر پر، یعنی مقابلے کے برج ہیں اور ساتواں خانہ شراکت اور تعلقات کا ہے۔ ایک دلو شخصیت کی مثبت خصوصیات میں ایمان داری اور سچائی کی تلاش، ہر دل عزیزی، حق گوئی، ہم دردی اور مہربانی، تخلیقی صلاحیتیں اور وجدانی کیفیات، کشادہ ذہنی اور ملنساری نمایاں ہیں جب کہ منفی پہلوؤں میں انوکھا پن، متلون مزاجی، سرکشی، غیر روایتی طور طریقے اور انداز، سنکی یا وہمی ہونا، جلد بدل جانا وغیرہ شامل ہیں۔ اسد اور دلو کی جوڑی ایک پُراسرار بندھن کے زمرے میں آتی ہے لیکن ان کے بارے میں حتمی طور پر کچھ نہیں کہا جاسکتا کہ یہ کب کیا کرگزریں گے، کیوں کہ دونوں جتنا ایک دوسرے کی طرف کھنچتے ہیں، اتنا ہی ایک دوسرے سے دور بھاگتے ہیں۔ دونوں کے لیے ایک دوسرے سے کچھ نہ کچھ سیکھنا ضروری ہے۔ شیر (اسد) دلو سے تھوڑی سی عاجزی اور انکساری سیکھ لیتا ہے جو اپنی غلطی تسلیم کرنے میں ہمیشہ کشادہ دلی اور اعلیٰ ظرفی کا مظاہرہ کرتا ہے اور دلو اسد سے تھوڑی سی گرم جوشی کا مظاہرہ کرنا سیکھ سکتا ہے، کیوں کہ دونوں برج اپنی ماہیت میں جامد، یعنی غیر تغیر پذیر ہیں، لہٰذا جب دونوں کے نکتۂ نظر میں اختلاف پیدا ہو جائے تو اس کا دور ہونا آسان کام نہیں۔ ذہانت اور حیرت انگیز ترقی یافتہ ذہنی ساخت ان دونوں بروج کا طرۂ امتیاز ہے۔ دونوں ہی حیرت سے دوچار ہوکر بہت خوش ہوتے ہیں۔

## اسد اور حوت کا ساتھ

یہ آگ اور پانی کا ساتھ ہے جو عناصر کے اعتبار سے متضاد خصوصیات کا حامل ہے۔ علم نجوم کے قواعد کے مطابق دونوں کے درمیان کوئی زاویہ محبت اور دوستی موجود نہیں۔ حوت شخصیت کے مثبت پہلوؤں میں آزاد خیالی، حساسیت، ہم دردی، نرم مزاجی، ترقی پسندی، اثر پذیری، تخیلاتی ذہن وغیرہ شامل ہیں جب کہ منفی خصوصیات میں سست روی، بے پروائی، ڈھلمل یقینی، غیر واضح انداز، بے عملی، عدم توازن وغیرہ نمایاں ہیں۔ اسد سربراہی اور قیادت کرنا پسند کرتا ہے۔ چاہتا ہے کہ دوسرے عزت وتکریم سے اس کی تابع داری کریں۔ حوت چاہتا ہے کہ وہ کسی پر انحصار کرے، کوئی اس کا تحفظ کرے اور اس کی رہنمائی کرے۔ یہاں تک تو سب کچھ ٹھیک ہے، زندگی ہنسی خوشی گزر سکتی ہے لیکن ہوتا یہ ہے کہ مچھلی (حوت) شیر (اسد) کی مسلسل انا پرستی سے بہت جلد بےزار ہوجاتی ہے۔ شیر کی غضب ناکی اسے خوف زدہ رکھتی ہے، لہٰذا وہ شیر سے دور ہوتی چلی جاتی ہے۔ شیر کو اس کی وہمی طبیعت اور یاسیت پسندی اور اپنی ہی ذات کے سمندر میں غوطہ زن رہنا ہرگز پسند نہیں آئے گا۔ اس کے علاوہ مزید دیگر معاملات میں بھی وہ ابتری اور بدنظمی پھیلاتی رہتی ہے اور فطری طور پر اس میں نفاست پسندی کا فقدان ہوتا ہے، لہٰذا دونوں کا تعلق خوش گوار اور پائیدار ہونا بڑا مشکل ہے۔

## اسد اور حمل کا ساتھ

دونوں کا عنصر آگ ہے جو ایک دوسرے کے لیے تقویت کا باعث ہوگا۔ علم نجوم کے قواعد کے مطابق دونوں بروج کے درمیان موافق زاویہ نظر موجود ہے۔ حمل شخصیت اپنے مثبت پہلوؤں میں باہمت، نڈر اور بے خوف، سرگرم، باصلاحیت، بے چین اور تیز وطرار اور صاف ذہن کی مالک ہے جب کہ اس کی منفی خصوصیات میں خودغرضی، بے صبرا پن، غرور، خود بینی، ظلم وتشدد، حسد، غلبہ پسندی وغیرہ نمایاں ہیں۔

اسد اور حمل کا تعلق نہایت گرم جوش اور شان دار ہے۔ شیر (اسد) مقابلہ کرنے یا جیتنے میں بالکل وقت نہیں ضائع کرتا۔ اس کا اصل مقام بلندی پر ہے۔ مینڈھا (حمل) بھی فاتح ہے۔ جیتنا اس کا شغل ہے۔ اس کی اولوالعزمی اسے بھی بلندی کی طرف لے جاتی ہے، لہٰذا دونوں ہمیشہ بلندیوں پر ہی نظر آئیں گے اور نت نئے کارنامے انجام دینے میں مصروف ہوں گے مگر اس بات کا احتمال ہے کہ جلد ہی تھک جائیں۔ انہیں تھکن سے بچنا چاہیے۔ دونوں ہی تعریف اور ستائش کے بھوکے ہیں۔ اگر دونوں ایک دوسرے کی بڑھ چڑھ کر تعریف کریں تو یہ بندھن نہایت کامیاب ہوسکتا ہے۔

## اسد اور ثور کا ساتھ

یہ آگ اور مٹی کا اشتراک ہے، اگرچہ دونوں کے درمیان کوئی عنصری ہم آہنگی نہیں ہے، دونوں ثابت برج ہونے کی وجہ سے خاصے مستقل مزاج بھی ہیں لیکن

دونوں کے درمیان کوئی ہم آہنگی نہیں ہے، ثور کے نزدیک زمینی حقائق بہت اہم ہیں اور مادّی حقائق کی اہمیت ہے جب کہ اسد بہت کھلنڈرا اور مغرور ہے، ثور بلا کا ضدی ہے، وہ سوچتا ہے، غور کرتا ہے لیکن اسد کی آتش مزاجی زیادہ سوچنے اور غور وفکر کرنے کی مہلت نہیں دیتی، دونوں کو بہت زیادہ جذباتی سہارے اور ہمت افزائی کی ضرورت ہے جو دونوں ایک دوسرے کو فراہم نہیں کر سکتے۔ ثور کبھی اسد کی تعریف یا خوشامد نہیں کر سکتا جب کہ اسد کو اس کی سخت ضرورت ہوتی ہے، ثور کا اڑیل پن اور اپنی پسند ناپسند پر زور دینا بھی اسد کے لیے ناقابل برداشت ہے، بے شک اسد کی فیاضی ثور کو متاثر کرتی ہے لیکن وہ اُس کی دلچسپیوں اور تفریحات میں شامل نہیں ہو سکتا۔ شیر اپنی طاقت کے نشے میں چور ہے، وہ سانڈ کی طرف اتنی توجہ نہیں دے سکتا اور نہ ہی اس کی تابع داری کر سکتا ہے کیوں کہ تابع داری کی ضرورت تو خود اُسے ہے، شیر اس رفاقت میں پاگل ہو جائے گا اور ایسا محسوس کرے گا کہ وہ کسی پتھر کے بت کے ساتھ زندگی گزار رہا ہے اور بالآخر دور بھاگنے لگے گا، اپنے لیے کوئی دوسرا ساتھی تلاش کرے گا جو اُس کی قدر کرتا ہو۔ ثور کے لیے بھی یہ صورت حال خوش گوار نہیں ہو سکتی، وہ خود مسلسل توجہ کا طالب ہے اور بہت محتاط انداز میں قدم آگے بڑھاتا ہے جب کہ شیر جوشِ جذبات میں ساری حدود وقیود کو توڑ دینا چاہتا ہے، وہ زندگی میں ڈرامائی رنگ پسند کرتا ہے جب کہ ثور بے حد خشک اور سپاٹ ہے، اُس کی رومانی زندگی میں گہرائی اور استحکام ضرور ہے مگر ورائٹی کا فقدان ہے لہٰذا اسد کے ساتھ ثور کی جوڑی کسی طرح بھی مناسب نہیں ہے، دونوں حقیقی معنوں میں ایک دوسرے کے رفیق حیات نہیں ہو سکتے۔

## اسد اور جوزا کا ساتھ

یہ ایک شاندار جوڑی ہو سکتی ہے، آگ اور ہوا کی عناصری ہم آہنگی یہاں موجود ہے، ہوا آگ کو بھڑکانے میں اہم کردار ادا کرتی ہے اور آگ ہوا کو گرمانے کا فریضہ ادا کرتی ہے۔ جوزا شوخ وشنگ اور تیز وطرار ہے، وہ شیر کو خوش رکھ سکتا ہے، اُس کے لیے نئی نئی دلچسپیاں پیدا کر سکتا ہے، دونوں کی حسِ مزاح زبردست ہے اور انداز ڈرامائی ہے، نت نئی دلچسپیاں دونوں کی زندگی میں خوش گوار رنگ بکھیرتی رہتی ہیں اور دونوں باہمی طور پر کبھی ایک دوسرے سے بور نہیں ہوتے، اس اعتبار سے یہ ایک شاندار جوڑی اور اعلیٰ درجے کے دوستانہ تعلقات ہیں، دونوں ہی اچھی طرح جانتے ہیں یا ایک دوسرے کے بارے میں اندازہ لگا سکتے ہیں کہ دوسرا کون سا کھیل کھیل رہا ہے۔ جوزا کو چین نہیں ہے، اُس کی سرگرمیاں روز بہ روز نت نئے رنگ دکھاتی ہیں اور شیر اس بات کو سمجھ سکتا ہے، یہ اُس کی توجہ حاصل کرنے کے لیے بہترین بات ہے، وہ اپنے استقلال سے جوزا کو اپنے قابو میں کر کے اچھی طرح استعمال کر سکتا ہے، البتہ جوزا کو یہ بات یاد رکھنا چاہیے کہ اس رشتے کی کامیابی کا دارو مدار اس بات پر ہے کہ اسد یہ محسوس کرتا رہے کہ وہی مالک ومختار ہے، اسد کو عوامی شناخت کی بھی ضرورت ہے اور وہ ہجوم میں نمایاں ہونا پسند کرتا ہے جب کہ جوزا کو مرکز نگاہ بننے سے اُلجھن ہوتی ہے، ایک دوسرے سے مطابقت رکھنے والے اس تعلق میں تھوڑے بہت نشیب وفراز بھی ہیں۔

## اسد اور سرطان کا ساتھ

یہ ایک تحویلی برج ہے یعنی سرطان اور اسد باہمی طور پر ایک دوسرے سے جڑے ہوئے ہیں اور بعض لوگوں کا خیال ہے کہ تحویلی برج باہمی طور پر عمدہ تعلقات کے حامل ہوتے ہیں لیکن حقیقت یہ بھی ہے کہ یہ آگ اور پانی کا ساتھ ہے، اسد کی آتش مزاجی اور سرطان کی حساسیت دونوں کو قدم قدم پر مسائل کا شکار کر سکتی ہے، شیر دھاڑتا ہے اور اس کی دھاڑ سرطان کو خوف زدہ کر سکتی ہے، وہ پہلے ہی بے حد خوف زدہ رہنے والی آبی مخلوق ہے، ذرا سا خطرہ محسوس کرے تو ریت میں منہ چھپا لیتی ہے۔

اسد سرتاپا طاقت ہے اور طاقت کا اظہار سرطان کو خوف زدہ رکھے گا۔ اگر سرطان اسد سے کچھ سیکھنے کی کوشش کرے تو دونوں کے درمیان اچھی پارٹنر شپ ہو سکتی ہے، خاص طور پر سرطان کو یہ سیکھنے کی ضرورت ہے کہ خوش کیسے رہا جاتا ہے، اسد یہ راز جانتا ہے، سرطان کو تحفظ، پیار اور دیکھ بھال اسد سے بھرپور ملتا ہے اور سرطان اس کا طلب گار بھی ہے، سرطان میں اطاعت اور فرماں برداری بھی موجود ہے جس کی اسد کو ضرورت ہے لیکن سرطان کا تنقیدی مزاج اور شکوے شکایات کی عادت اسد کو ناپسند ہوگی، سرطان کا رونا دھونا بھی اسد کو اُس سے دور کر سکتا ہے، اگر ان تمام باتوں کا خیال رکھا جائے تو یقیناً یہ ایک خیال آفریں شراکت ہوگی، بہ صورت دیگر بہت جلد دونوں ایک دوسرے سے بے زار ہونے لگیں گے لیکن سرطان کا معاملہ ذرا مختلف ہے، یہ تبدیلی سے گھبراتا ہے لہٰذا خواہ کچھ بھی ہو جائے، وہ اسد کو چھوڑنے پر تیار نہیں ہوگا لیکن اسد فطری طور پر نرم دل اور شریف ہے، وہ سرطان سے دور ہو سکتا ہے اور اپنے لیے کوئی نئی دنیا تلاش کر سکتا ہے جس کی سرطان کو خبر بھی نہیں ہوگی، اسد کو چاہیے کہ وہ سرطان کو خوف زدہ نہ کرے اور سرطان کے لیے بہترین بات یہی ہوگی کہ وہ اسد پر تنقید نہ کرے اور اُس کی تعریف کا کوئی موقع ہاتھ سے جانے نہ دے۔

آپکا ماہِ اگست 2017ء کیسا رہے گا؟

astrology August

## خصوصی عزیمت رجعت ونحوست سیارگان

یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ یَا حَافِظُ یَا نَاصِرُ یَا مُعِیْنُ یَا شَافِیُ یَا کَافِیُ یَا قَادِرُ یَا کَرِیْمُ بِحَقِّ کٓہٰیٰعٓصٓ بِحَقِّ حٰمٓعٓسٓقٓ بِحَقِّ اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ اَحْفِظْنِیْ مِنَ النَّحُوْسَتُ الشَّمْسُ وَالْقَمَرِ وَالْمُشْتَرِی وَالزُّحَلِ وَالزُّھْرَہ وَالْعَطَارَدْ وَالْمَرِیْخِ وَالرَّاسِ وَالذَّنَبِ بِحَقِّ یَا اَللّٰہُ یَا اَحَدُ یَا صَمَدُ یَا لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ صَلَّی اللّٰہُ عَلٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ ○ اول وآخر گیارہ گیارہ مرتبہ کوئی سا بھی درودشریف پڑھ لیں۔ بچوں کیلئے والدین بھی پڑھ سکتے ہیں۔ اگر آپ مندرجہ بالا عزیمت کو صرف 9 بار روزانہ پڑھنا اپنا معمول بنالیں تو پھر کسی سیارے کی نحوست آپکے قریب نہ آئیگی۔ میری طرف سے آپکو اس عمل کی عام اجازت ہے۔ **دعا گو عامل شاہ زنجانی**

جن قارئین کو اپنی صحیح تاریخ پیدائش یاد نہیں وہ برج دو طرح سے معلوم کر سکتے ہیں۔ ایک نام کے پہلے حرف سے اور دوسرا حروف ابجد سے۔ پھر تحقیق کریں کہ برج کا احوال ان پر صحیح بیٹھتا ہے۔

**پہلا طریقہ** آپکے نام نامی میں جو پہلا حرف ہے اسی سے برج بنتا ہے۔ ذیل میں دیئے گئے بارہ بروج میں سے اپنے نام کا پہلا حرف تلاش کر کے پہلے برج معلوم کریں پھر اسی برج کے تحت نیک وبدحالات ملاحظہ فرمائیں۔ ساتھ ہی اپنا ستارہ اور برج معلوم کر کے ادارہ آئینہ قسمت سے مفت مشورہ بذریعہ کوپن لے کر نگینہ پہنیں۔

**دوسرا طریقہ** اگر خدانخواستہ نام برج سے آپ کے حالات درست نہ آتے ہوں تو اس طریقہ سے اپنے نام کا برج معلوم کریں۔ اپنا مکمل نام اور اپنی والدہ کے نام کے حروف ابجد قمری سے اعداد نکالیں اور ان کو بارہ پر تقسیم کریں۔ اگر باقی 1 بچے تو برج حمل ہے۔ اگر 2 باقی بچے تو ثور۔ 3 بچے تو جوزا۔ 4 بچے تو سرطان۔ 5 بچے اسد۔ 6 بچے توسنبلہ۔ 7 بچے تو میزان۔ 8 بچے تو عقرب۔ 9 بچے تو قوس۔ 10 بچے تو جدی۔ 11 بچے تو دلو اور اگر 0 باقی بچے تو برج حوت ہوگا۔

**نوٹ** صحیح تاریخ پیدائش معلوم ہو تو ان قواعد کو نظر انداز کر دیں۔

**حروف ابجد قمری**

| ا | ب | ج | د | ہ | و | ز | ح | ط | ی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | 10 |
| ک | ل | م | ن | س | ع | ف | ص | ق | ر |
| 20 | 30 | 40 | 50 | 60 | 70 | 80 | 90 | 100 | 200 |
| ش | ت | ث | خ | ذ | ض | ظ | غ | | |
| 300 | 400 | 500 | 600 | 700 | 800 | 900 | 1000 | | |

## ARIES

**حمل**

21Marc
20April

آپکا حاکم ستارہ مریخ تمام ماہ پانچویں رہتے ہوئے اولاد کے روز و شب پر نگاہ رکھنے کی ضرورت اور رومانوی امور خاص توجہ کے مستحق رہیں جبکہ انعامی اسکیموں کے دلدادہ افراد قسمت آزما سکتے ہیں۔ چھٹے عطارد کی نشست نصف ماہ تو صحت میں بہتری اور ملازمتی ذمہ داریاں احسن رکھے جبکہ باقی نصف ماہ رجعتِ عطارد کے زمانہ میں اپنے الفاظ اور کاروباری و ملازمتی افراد سے دورانِ روابط تحریری معاہدے ضرور چیک کریں۔ **7** اگست گیارہویں چاند گرہن خواہشات میں تاخیر اور حلقہ احباب سے وابستہ توقعات پوری نہ ہوں۔ دیگر **20,19** اگست مریخ مشتری تسدیس سے خود اعتمادی کی بحالی۔ مثبت انرجی اور خاص مقاصد کا حصول ممکن ہوسکے۔ **21** اگست پانچویں سورج گرہن سے رومانوی امور متاثر اور اولاد کے روز و شب کا خاص خیال رکھیں۔ دیگر **23,22** اگست مریخ زحل تثلیث سے صبر و تحمل اور مستقل مزاجی کا درس ملے۔ حالات میں مثبت پہلو اُجاگر ہوں۔ کئی ایک معاملات مکمل ہوسکیں۔ دوران گرہن صدقات دیں اور دو نفل نمازِ کسوف (سورج گرہن) اور نمازِ خسوف (چاند گرہن) ضرور ادا کریں تا کہ گرہن کے ناقص اثرات سے محفوظ رہیں۔

**پہلا ھفتہ:** اہم امور میں احتیاط برتیں۔ کاروباری امور میں توجہ اور سنجیدگی اختیار کریں۔ اچانک کسی مسئلے کا سامنا ہوسکتا ہے۔ جس سے کام میں سستی آئیگی۔ کام کی زیادتی مصروف رکھے گی' صحت جسمانی کا بھی خیال رکھیں۔ اخراجات بڑھنے کی وجہ سے بجٹ متاثر ہوسکتا ہے۔ دوسروں کے ساتھ سیاسی حکمت عملی اپنائیں۔ دوستی اور رومانس بدلنے کا امکان ہے۔ گھریلو معاملات میں توجہ دیں۔

**دوسرا ھفتہ:** کام کی زیادتی مصروف رکھے گی۔ شادی کے خواہاں غیر شادی شدہ افراد کی بات آگے بڑھ سکے گی۔ غیر ضروری بحث و مباحثہ سے گریز کریں۔ جذباتی امور میں محتاط رہیں۔ دوسروں سے اختلاف رائے کا خدشہ ہے۔ ٹھوس سرمایہ کاری کے مواقع ملیں گے۔ باتوں سے زیادہ عملی کام پر دھیان دیں۔ حسب توفیق صدقہ خیرات بھی دیں۔

**تیسرا ھفتہ:** خیالات میں جدت آئے گی۔ دوسروں کو اپنے خیالات سے آگاہ کرنے کا موقع ملے گا۔ خاندانی اجتماعی محفل سے لطف اندوز ہوں گے۔ عزیز و اقارب سے تعلقات بحال ہوں گے۔ تعلیمی امور میں دلچسپی رہیگی۔ اِس سلسلے میں سفر پیش آسکتا ہے۔ ذاتی امور میں خوشی نصیب ہوگی۔ اہم امور حسب منشاء طے پائیں گے۔ مالی امور پر توجہ دیں۔

**چوتھا ھفتہ:** سماجی سرگرمیوں میں شرکت کرسکیں گے۔ عزت و شہرت میں اضافہ ہوگا۔ کام کے سلسلے میں نئے معاہدے عمل میں آئیں گے۔ مالی لین دین کرتے وقت حاضر دماغی سے کام لیں۔ اہم فیصلے کرسکیں گے۔ گھریلو معاملات سلجھانے کا موقع ملے گا۔ رومانوی امور میں خوشی نصیب ہوگی۔ ذمہ داریوں اور فرائض میں خاص توجہ دیں۔ شریک کار سے تعاون کریں۔ اپنی محنت کا خیال رکھیں۔

**سعد تواریخ:** 27,24,23,22,21,15,14,13,12,11,10 اگست **نحس تواریخ:** 18,17,16 اگست

ستارہ: مریخ
حروف: ال ع
دن: منگل
عدد: 9
رنگ: سرخ یا قرمزی
پتھر: یاقوت، مرجان، سرخ عقیق، ہیرا

Element: Fire
RulingPlanet: Mars
Symbol: The Ram
YourStone: Ruby
LifePursuit: The thrill of the moment.
SecretDesire: To lead the way for others.

## TAURUS

**ثور**

21April
21May

آپکا حاکم ستارہ زہرہ یکم تا **26** اگست تیسرے رہتے ہوئے عزیز و اقارب، بہن بھائی اور سیر و سیاحت کا شوق بڑھے۔ جبکہ **27** تا **31** اگست زہرہ چوتھے رہتے ہوئے خانگی و زمین و جائیداد کے علاوہ سواری کے امور بھی خاص توجہ کے حامل ہوں۔ **7** اگست دسویں چاند گرہن ہونے سے کیریئر و کاروباری امور میں خاص احتیاط کی ضرورت رہے۔ جبکہ **11,10** اگست زہرہ عطارد تسدیس سے عہد و پیمان کی فضائی قائم ہو۔ حالات میں بہتری آئے۔ **13,12** اگست زہرہ نیپچون تثلیث سے عشق و محبت کے امور حساس لیکن مثبت اور حالات کے مطابق فیصلے کرسکیں۔ **16,15** اگست زہرہ پلوٹو مقابلہ کے باعث حاسدین سے محتاط رہنے کی ضرورت اور جنس مخالف سے محتاط رہیں۔ **18,17** اگست زہرہ مشتری تربیع کے باعث حالات کا غلط تعین معاملات میں پریشانی کا باعث ہوسکتا ہے۔ احتیاط برتیں اور مخلصین سے مشاورت کرتے رہیں۔ **21** اگست چوتھے سورج گرہن ہونے سے خانگی امور میں احتیاط برتیں اور زمین و جائیداد سے متعلقہ امور میں خاص احتیاط اور والدہ کی صحت کی طرف بھی توجہ رہے۔ **26,25** اگست زہرہ یورانس تربیع سے فنکارانہ صلاحیتوں میں استاد کی ضرورت رہے۔ غیر متوقع صورتحال کا سامنا، صبر و تحمل سے کام لیں۔ دوران گرہن صدقات دیں اور دو نفل نمازِ کسوف (سورج گرہن) اور نمازِ خسوف (چاند گرہن) ضرور ادا کریں تا کہ گرہن کے ناقص اثرات سے محفوظ رہیں۔

**پہلا ھفتہ:** بچوں کے مستقبل کی منصوبہ بندی کرسکیں گے۔ اس سلسلے میں مخلص احباب سے مشورہ مفید رہیگا۔ روز مرہ معمولات میں مصروف رہیں گے۔ ترقیاتی سکیموں میں رجحان ہوگا۔ چھوٹے سفر کا امکان ہے۔ تفریحی پروگرام سے لطف اندوز ہوسکیں گے۔ صحت' ملازمت اور سفر کے امور توجہ طلب ہونگے۔ خواہشات کی تکمیل کیلئے کوشاں رہیں گے۔ نئے معاہدے زیر غور رہیں گے۔

**دوسرا ھفتہ:** خریداری کا موقع ملے گا۔ ضروریات کی چیزوں کی خریداری کرسکیں گے۔ اہم میٹنگ وغیرہ میں شرکت کرسکیں گے۔ اہم ٹیلی فون کالز موصول ہوسکتی ہیں' تحریری معاہدے عمل میں آئینگے' اجتماعی کاموں میں حصہ لینے کا موقع ملے گا۔ محنت اور توجہ سے کامیابی حاصل کرسکیں گے۔ ترقی کی نئی راہیں استوار ہونگی۔ پرانے مسائل سر اُبھاریں گے۔

**تیسرا ھفتہ:** جائیداد سے متعلقہ امور تسلی بخش رہیں گے۔ مالی پوزیشن بہتر ہوگی۔ اعتماد بحال ہوگا۔ گھریلو معاملات میں مصروفیت رہے گی۔ صحت سے متعلقہ معاملات سے غفلت نہ برتیں۔ معاملات میں خوشگوار تبدیلی محسوس کرسکیں گے۔ ذمہ داریاں خوش اسلوبی سے نبھا سکیں گے۔ جذباتی امور میں احتیاط برتیں۔ خاص طور پر عزیز و اقارب سے متعلق معاملات میں احتیاط برتیں۔

**چوتھا ھفتہ:** نئے اور مختلف تجربات ہوسکیں گے۔ رومانس کا موقع ملے گا۔ بعض امور کے متعلق سوالات ذہن میں اُبھر سکیں گے۔ خواہشات کو عملی شکل مل سکے گی۔ دوستوں کا تعاون مددگار ثابت ہوگا۔ صحت کے امور کے متعلق مختلف معلومات حاصل ہونگی۔ خیالات میں بہتر آئے گی۔ ڈرائیونگ کرتے وقت تیز رفتاری کا مظاہرہ نہ کریں، کسی حادثہ کا اندیشہ ہے، محتاط رہیں۔

**سعد تواریخ:** 24,19,17,10,9 اگست **نحس تواریخ:** 26,21,12,7,4 اگست

ستارہ: زہرہ ♀
حروف: ب۔و
دن: جمعہ
عدد: 6
رنگ: ہلکا نیلا یا سبز
پتھر: اوپل، سبز نگ راج

Element: Earth
RulingPlanet: Venus
Symbol: The Bull
YourStone: Emerald
LifePursuit: Emotional and financial security.
SecretDesire: To have a secure, happy and wealthy life/ marriage.




ستارہ: عطارد
حروف: ق ک
دن: بدھ
عدد: 5
رنگ: پیلا یا ملے جلے
پتھر: عقیق سبز، زمرد، فیروزہ

Element: Air
RulingPlanet: Mercury
Symbol: The Twins
YourStone: Aquamarine
LifePursuit: To Explore a little bit of everything.
SecretDesire: To be ahead of the crowd.

آپکا حاکم ستارہ عطارتمام ماہ اپنے شرفی گھر میں رہتے ہوئے یکم تا 13 اگست سعادتیں دیتے ہوئے ہر معاملے میں مثبت پہلو اُجاگر ہوں۔ جبکہ ذہنی و تخلیقی صلاحیتیں بھی نکھریں اور زمین و جائیداد میں مالی مفادات مل سکیں۔ جبکہ 14 اگست تا 31 اگست رجعت عطارد کے باعث حالات میں خواہ مخواہ کے مسائل و رکاوٹوں کا اندیشہ اور اس دوران اپنے الفاظ کی ادائیگی میں محتاط رہیں۔ 7 اگست نویں چاند گرہن سے بیرون ملک سفر اور اعلیٰ تعلیمی مقاصد میں خواہ مخواہ کی رکاوٹوں کا اندیشہ محتاط رہیں۔ دیگر 11,10 اگست عطارد زہرہ تسدیس سے حالات میں بہتری بگڑے کام سنور سکیں اور غلط فہمیوں کا ازالہ ممکن ہو سکے۔ 21 اگست تیسرے سورج گرہن سے سفر اشد پروری ہو تو صدقہ دے کر کریں دیگر 28,27 اگست شمس عطارد قران سے ذہنی پختگی۔ عزت ملے اور سفر میں راحت، وسیلہ ظفر ہو، حالات کے مطابق خود کو ڈھالنے کی صلاحیت۔ دوران گرہن صدقات دیں اور دو نفل نماز کسوف (سورج گرہن) اور نماز خسوف (چاند گرہن) ضرور ادا کریں تا کہ گرہن کے ناقص اثرات سے محفوظ رہیں۔

**پہلا ہفتہ:** یکم کو آپ اپنے آپکو بہت پرسکون محسوس کریں گے۔ ملنے والی کوئی بری خبر بھی آپکو ذہنی طور پر متاثر نہیں کرے گی' اپنے صدقات بڑھائیں۔ ذمہ داریاں نبھانے کی کوشش کریں گے۔ نجی امور میں کامیابی نصیب ہوگی۔ ذہنی صلاحیتیں اُجاگر ہوں گی۔ ہم خیال افراد سے تبادلہ خیال کرنا مفید رہے گا' سرمایہ کاری کے مواقع ملیں گے۔ رومانوی امور میں اظہار خیال کر سکیں گے۔

**دوسرا ہفتہ:** زیرغور منصوبوں پر عملدرآمد کیلئے متعلقہ لوگوں سے تبادلہ خیال کر سکیں گے۔ میٹنگ نتیجہ خیز ثابت ہوگی۔ مختلف لوگوں سے ملاقات ہو سکے گی۔ مہمانوں کی آمدورفت لگی رہیگی۔ حالات کا مقابلہ کر سکیں گے۔ قوت ارادی میں اضافہ ہوگا۔ ترقی کا رجحان رہے گا۔ اعتماد کرتے وقت خاص احتیاط برتیں۔ کیریئر کے لیے کی گئی کوششیں بھی کامیابی سے ہمکنار ہوں۔

**تیسرا ہفتہ:** عملی کاموں میں مصروفیت رہے گی۔ سماجی سرگرمیاں عروج پر ہونگی۔ بعض منصوبوں میں اچانک کسی تبدیلی کا امکان ہے۔ سفر وسیلہ ظفر ثابت ہوگا۔ رومانس کا موقع ملے گا۔ کام کے دوران محتاط رہیں۔ حکام بالا کا تعاون رہیگا۔ عزیز و اقارب سے تعلقات بہتر ہونگے۔ دوسروں کے ساتھ اخلاق سے پیش آئیں۔ کسی قریبی ساتھی کے ساتھ وقت گزارنا بہتر ہے۔ نئی سرمایہ کاری کرنے سے گریز کریں۔

**چوتھا ہفتہ:** بعض غیر شادی شدہ افراد کی بات چیت آگے بڑھ سکے گی۔ رومانس کا موقع ملے گا۔ جذباتی امور میں محتاط رہیں۔ غیر ضروری بحث و مباحثہ سے گریز کریں۔ دوستوں کے معاملات میں محتاط رہیں۔ دوسروں سے اختلاف رائے کا خدشہ ہے۔ بچوں کے امور میں غفلت نہ برتیں۔ گھریلو امور میں مصروفیت رہے گی۔

**سعد تواریخ:** 3,4,14,17,18,21,25,30,31 اگست **نحس تواریخ:** 2,5,9,12,16,19,29 اگست




ستارہ: قمر
حروف: ح ہ
دن: پیر
عدد: 2
رنگ: دودھیا
پتھر: درِ نجف، سفید مرجان

Element: Water
RulingPlanet: The Moon
Symbol: The Crab
YourStone: Moonstone
LifePursuit: Constant reassurance and intimacy.
SecretDesire: To feel safe (emotionally, spiritually, romantically and financially).

آپ کا حاکم ستارہ قمر 1,5,6,27,27 اگست ہبوط و وبال میں رہے تو یہ وہ ناقص ایام ہیں کہ ان میں احتیاط برتیں اور نئے کام کی ابتداء سے گریز کریں۔ اگست آٹھویں چاند گرہن سے وراثتی و قانونی امور میں مثبت پیشرفت، 12,11 اگست خانہ مال کا حاکم شمس سعد اکبر ستارہ مشتری سے تسدیس بنائے تو آمدن کو بڑھانے کے مواقع اور ملازمتی ذمہ داریاں احسن طریقے سے ادا کر سکیں۔ 15,14 اگست شمس ساتویں اور آٹھویں گھر کے مشترکہ حاکم زحل سے تثلیث بنائے تو شراکتی معاملات میں مالی فوائد کا حصول اور ازدواجی زندگی خوشگوار رہے۔ 21 اگست خانہ مال میں سورج گرہن وہنے سے مالی لین دین کے کاموں میں احتیاط برتیں۔ 28,27 اگست مشتری زحل تسدیس سے ملازمتی، شراکتی، وراثتی اور روحانی معاملات میں خاص توجہ رہے اور شریک کاروبار شریکِ حیات کا تعاون ملے۔ دوران گرہن صدقات دیں اور دو نفل نمازِ کسوف (سورج گرہن) اور نمازِ خسوف (چاند گرہن) ضرور ادا کریں تا کہ گرہن کے ناقص اثرات سے محفوظ رہیں۔

**پہلا ہفتہ:** ورزش یا ڈائٹنگ کا پروگرام شروع کر سکیں گے۔ ماضی کے واقعات ذہن پر سوار رہیں گے۔ پرانے لوگوں سے ملاقات کر سکیں گے۔ مقاصد میں کامیابی ہو سکے گی۔ سرمایہ کاری کا رجحان بڑھے گا۔ مالی امور میں توجہ رہے گی۔ شراکتی کام میں حصہ لے سکیں گے۔ گھریلو امور میں توجہ رہے گی۔ بچوں کے تعلیمی امور پر دھیان دیں۔ بزرگوں کی خدمت کا موقع ملے گا۔ شریک حیات سے تعاون سے پیش آئیں۔

**دوسرا ہفتہ:** اخراجات آمدن سے زیادہ ہونے کا اندیشہ ہے۔ لہٰذا مالی امور پر نظر رکھیں۔ کوئی اچھی یا اہم خبر سن سکیں گے۔ رومانوی معاملات میں دلچسپیاں بڑھیں گی۔ گھریلو معاملات سلجھانے میں مصروف رہیں گے۔ عزیز و اقارب سے ذاتی نوعیت کی قرابت داری بڑھے گی۔ دوسروں کو اپنی مقناطیسی شخصیت سے متاثر کر سکیں گے۔

**تیسرا ہفتہ:** کیریئر کی بہتری کیلئے کوشاں رہیں گے۔ کاروباری امور میں بھی مصروفیت رہے گی۔ ساتھ کام کرنے والے افراد سے تعلقات بگاڑنے کی کوشش نہ کریں۔ کچھ ان کی سنیں اور کچھ اپنی سنائیں۔ سماجی معاملات نپٹا سکیں گے۔ اہم فیصلے کرنے کا موقع ملے گا۔ دوستی میں مزید نکھار آئے گا۔ رومانس کا موقع ملے گا۔ دوسروں کا تعاون حاصل ہوگا۔ حسب منشاء خریداری کر سکیں گے۔

**چوتھا ہفتہ:** اہم فیصلے کر سکیں گے۔ بعض خیالات کو عملی شکل دے سکیں گے۔ آپ کی سوچ میں مثبت تبدیلی آئے گی۔ جذباتی معاملات میں محتاط رہیں۔ دوران گفتگو سوچ سمجھ کر لفظوں کا استعمال کریں۔ ذاتی نوعیت کے امور میں مصروفیت رہے گی۔ دوسروں پر زیادہ انحصار نہ کریں۔ رومانوی ماحول خوشگوار رہے گا۔ فریق ثانی کیساتھ اچھا وقت گزاریں گے۔ تعلیمی' ملازمت اور صحت کے معاملات بہتر ہوں گے۔

**سعد تواریخ:** 2,9,13,14,16,19,23,24,29 اگست **نحس تواریخ:** 6,7,12,26,27,28 اگست

